اور قصر مع الروم کو رحیم کے مدود ثلاثہ اور قصر مع الروم میں ضرب دینے سے سولہ وجہیں ہوتی ہیں۔ اور ان سولہ کو (اَلْعٰلَمِیْنَ) کے اوجہ ثلاثہ میں ضرب دینے سے اڑتالیس وجہیں ہوتی ہیں۔ جن میں چار[15] بالاتفاق جائز ہیں یعنی (اَلرَّحِیْمِ اَلرَّحِیْمِ الْعٰلَمِیْنَ) میں

---

میں بھی ملحوظ رہنی چاہیے ۱۲ (۱۶) اڑتالیس کا عدد پڑھتے ہی طلباء کے دماغوں میں ان وجوہ کے بارے میں تشویش کی ایک لہر دوڑ جاتی ہے اور ان کی سمجھ میں یہ بات نہیں آتی۔ کہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ موقوف علیہ تو صرف تین ہوں اور وجوہ اڑتالیس بن جائیں اور وہ اپنے آپ کو دلدل میں پھنسے ہوئے محسوس کرتے ہیں جس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ طلباء عام طور پر ضرب کے معنی اور اس کی حقیقت سے ناواقف ہوتے ہیں ـــــ چنانچہ سب سے پہلے تو انکو یہ غلطی لگتی ہے کہ وہ یہ سمجھ لیتے ہیں کہ ضرب کے معنی ایک چیز کے دوسری چیز میں ملانے کے ہیں اور پھر اس سوچ میں پڑ جاتے ہیں کہ آخر یہ کیا معمہ ہے کہ چار کو چار میں ملانے سے سولہ اور سولہ کو تین میں ملانے سے اڑتالیس بن گئے۔ چار کو چار میں ملانے سے آٹھ اور آٹھ کو تین میں ملانے سے گیارہ ہونے چاہئیں۔ بس یہی وہ بنیادی غلطی ہے۔ جس کی وجہ سے طلباء ان وجوہ کے سمجھنے سے عام طور پر قاصر رہتے ہیں۔ اس لئے پہلے تو یہاں ضرب کا مطلب بیان کیا جاتا ہے۔ اور پھر ایک جدول میں ان اڑتالیس ضربی وجوہ کو دکھا کر ان کے سمجھانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ امید ہے کہ ضرب کا مطلب سمجھ لینے اور پھر اس جدول کا بغور مطالعہ کر لینے کے بعد اس مقام کے بارے میں کوئی اشکال باقی نہیں رہ جائیگا۔ وباللہ التوفیق۔

ان اڑتالیس وجوہ کے سمجھنے میں جو مشکل پیش آتی ہے۔ اور طلباء اس کے سمجھنے سے خود کو جو قاصر پاتے ہیں تو اس کی وجہ یہ ہے کہ جمع اور ضرب میں فرق نہیں کیا جاتا اور دونوں کا مطلب ایک ہی سمجھ لیا جاتا ہے۔ حالانکہ حساب کے قاعدہ کی رُو سے جمع اور ضرب میں بہت بڑا فرق ہے اور یہ دونوں ایک دوسرے سے بالکل مختلف اور علم حساب کے دو الگ الگ قاعدے ہیں۔ دیکھئے ایک تو ہے ایک عدد کو دوسرے عدد کے ساتھ ملا کر دونوں کا مجموعی شمار نکالنا۔ جیسے تین اور چار کہ ان دونوں عددوں کا مجموعی شمار سات نکلتا ہے اور جیسے آٹھ

اور نو کہ ان کا مجموعی شمار سترہ نکلتا ہے۔ یہ تو ہے جمع۔ اور ایک ہے ایک ہی عدد کو کئی گنا کرنا جس کی صورت یہ ہوتی ہے کہ دو عددوں کو ذکر کر کے۔ ان میں سے پہلے کو دوسرے کے شمار کے برابر کئی گنا کیا جاتا ہے۔ مثلاً اگر یہ کہا جائے کہ دو کو چار میں ضرب دو تو اس کا یہ مطلب ہوتا ہے کہ دو کو چار گنا کر دو۔ جس سے ضربی شمار آٹھ نکل آتا ہے۔ پس دو کو چار میں یا چار کو دو میں جمع کرنے سے تو ان دونوں عددوں کا مجموعی شمار چھ نکلے گا۔ اور دو کو چار میں یا چار کو دو میں ضرب دینے سے ضربی شمار یعنی حاصل ضرب آٹھ نکلے گا اور ایسے ہی چار کو چار میں ضرب دینے کا مطلب یہ ہوگا کہ چار کو چار گنا کر دو۔ یہ نہیں کہ چار کو چار میں ملا دو۔ کیونکہ چار کو چار میں ملانے سے تو مجموعی شمار نکلے گا یعنی آٹھ بن جائیں گے۔ اور چار کو چار میں ضرب دینے سے ضربی شمار نکلے گا یعنی سولہ بن جائیں گے اب یہ سمجھو کہ الرحیم الرحیم اور العلمین ان تینوں کی ضربی وجوہ اڑتالیس اس طرح بنتی ہیں کہ پہلے تو الرحیم کی چار وجوہ جائزہ کو الرحیم کی چار وجوہ میں ضرب دیتے ہیں۔ جس سے چار چار گنا ہو کر ضربی شمار کے حساب سے سولہ وجوہ بن جاتی ہیں۔ اور پھر ان سولہ کو العلمین کی تین وجوہ میں ضرب دیتے ہیں جس سے یہ سولہ تین گنا ہو کر اڑتالیس ہو جاتی ہیں۔ پس یہ کہنا کہ الرحیم کی چار وجوہ کو الرحیم کی چار وجوہ میں ضرب دو۔ تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ ان دونوں کو اس طرح پڑھو۔ کہ الرحیم کی چار وجوہ میں سے ہر ایک کے ساتھ الرحیم کی چاروں وجوہ یکے بعد دیگرے پڑھ جاؤ۔ اور ایسے ہی اگر یہ کہا جائے کہ الرحیم اور الرحیم کی سولہ وجوہ کو العلمین کی تین وجوہ میں ضرب دو تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ پہلے تو ان سولہ کو العلمین کے طول کے ساتھ پڑھو۔ پھر توسط کے ساتھ اور پھر قصر کے ساتھ۔ پس سولہ طول کے ساتھ۔ سولہ توسط کے ساتھ اور سولہ قصر کے ساتھ۔ یہ تین سولہ مل کر اڑتالیس ہو گئے۔ اور تفصیل اس کی یہ ہے کہ أَعُوذُ بِاللّٰہِ سے رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ یکمشت فصل کل کی حالت میں تین موقوف علیہ ہیں۔ الرَّحِیْمِ۔ الرَّحِیْمِ اور الْعٰلَمِیْنَ۔ اور ظاہر ہے کہ الرَّحِیْمِ میں اوجہ مد اور کیفیات وقف دونوں کے لحاظ سے وجوہ جائزہ چار نکلتی ہیں (۱) طول مع الاسکان (۲) توسط مع الاسکان (۳) قصر مع الاسکان (۴) قصر مع الروم۔ کیونکہ اسکان کے ساتھ تو مد کی تینوں وجوہ جائز ہیں۔ اور روم کے ساتھ صرف قصر ہی ہو سکتا ہے۔ اور یہی چاروں الرَّحِیْمِ میں بھی ہیں۔ پس دونوں کی ضربی وجوہ ۱۶ ہو گئیں۔ اور العلمین میں چونکہ وقف صرف اسکان ہی کے ساتھ ہو سکتا ہے۔ کسی دوسری کیفیت کے ساتھ نہیں ہو سکتا۔ اس لئے اس میں

وجوہ صرف تین ہی ہیں۔ یعنی طول۔ توسط۔ قصر مع الاسکان۔ پس الرَّحِیۡمِ اور الرَّحِیۡمِ کی سولہ ضربی وجوہ کو الْعٰلَمِیْنَ کی تین میں ضرب دینے سے اڑتالیس وجوہ ہو جاتی ہیں۔ اور اس تفصیل کی عملی صورت یہ ہے کہ الرَّحِیۡمِ کی چاروں وجوہ میں سے ہر ایک کے ساتھ الرَّحِیۡمِ کی چار چار وجوہ اس طرح پڑھو کہ پہلے تو الرَّحِیۡمِ کے طول مع الاسکان کے ساتھ۔ الرَّحِیۡمِ میں (۱) طول مع الاسکان (۲) توسط مع الاسکان (۳) قصر مع الاسکان (۴) قصر مع الروم پڑھو۔ پھر دوسری بار الرَّحِیۡمِ میں توسط مع الاسکان کرو۔ اور الرَّحِیۡمِ میں وہی چار وجوہ مذکورہ علی الترتیب پڑھو۔ پھر تیسری بار الرَّحِیۡمِ میں قصر مع الاسکان کرو۔ اور الرَّحِیۡمِ میں وہی چار وجوہ اسی ترتیب کے موافق پڑھو۔ اور پھر چوتھی بار الرَّحِیۡمِ میں قصر مع الروم کرو۔ اور الرَّحِیۡمِ میں وہی چار وجہیں پڑھو۔ یہ کل سولہ وجوہ ہو گئیں۔ جو الرَّحِیۡمِ کی چار کو صرف الرَّحِیۡمِ ہی کی چار میں ضرب دینے سے پیدا ہو گئی ہیں۔ اور اب آگے بڑھو اور ان سولہ کو الْعٰلَمِیْنَ کی تین کے ساتھ یکے بعد دیگرے پڑھ کر اڑتالیس پوری کرو۔ اور وہ اس طرح کہ پہلے تو انہی سولہ کو اس ترتیب کے ساتھ پڑھو اور الْعٰلَمِیْنَ میں ہر مرتبہ طول ہی کرتے رہو۔ پھر یہی سولہ وجوہ اسی ترتیب کے ساتھ دوبارہ پڑھو۔ اور اس مرتبہ الْعٰلَمِیْنَ میں توسط کرتے رہو۔ تو یہ کل بتیس ۳۲ ہو جائیں گی۔ اور پھر تیسری مرتبہ انہی وجوہ کو اور اسی ترتیب کے ساتھ یکے بعد دیگرے پڑھو۔ اور اس دفعہ الْعٰلَمِیْنَ میں قصر کرتے جاؤ۔ پس یہ اڑتالیس ہو جائیں گی۔ اب ذیل کے نقشوں کو بغور دیکھو امید ہے کہ اس سے ان اڑتالیس ضربی وجوہ کے سمجھنے میں تمہیں بہت مدد ملے گی۔ ان نقشوں کو اس طرح پیش کیا گیا ہے کہ پہلے تو ایک چھوٹے نقشہ میں الرَّحِیۡمِ کی چاروں وجوہ الرَّحِیۡمِ کے طول مع الاسکان کے ساتھ دکھائی ہیں۔ پھر دوسرے نقشہ میں توسط مع الاسکان کے ساتھ پھر تیسرے میں قصر مع الاسکان کے ساتھ اور پھر چوتھے میں قصر مع الروم کے ساتھ دکھائی ہیں۔ اور پھر ان سولہ کو ایک ہی بڑے نقشہ میں اس طرح دکھایا گیا ہے کہ اس مرتبہ الْعٰلَمِیْنَ کو بھی شامل کیا گیا ہے اور الرَّحِیۡمِ والرَّحِیۡمِ کی ان سولہ وجوہ میں سے ہر ایک کے ساتھ الْعٰلَمِیْنَ میں طول ہی دکھایا ہے اور پھر دوسرے نقشہ میں یہی سولہ الْعٰلَمِیْنَ کے توسط کے ساتھ اور پھر تیسرے نقشہ میں الْعٰلَمِیْنَ کے قصر کے ساتھ دکھائی گئی ہیں۔

**نوٹ:** حاشیہ نمبر ۷ صفحہ ۱۱۴ کے آخر میں ملاحظہ فرمائیں

(۱)

| اَلرَّجِیْمِ اور اَلرَّحِیْمِ کی پہلی چار وجوہ | | |
|---|---|---|
| نمبر شمار | اَلرَّجِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ |
| ۱ | طول مع الاسکان | طول مع الاسکان |
| ۲ | " | توسط مع الاسکان |
| ۳ | " | قصر مع الاسکان |
| ۴ | " | قصر مع الرَّوم |

غور کرو کہ ان چاروں وجوہ میں اَلرَّجِیْمِ تو ایک ہی حالت پر رہا۔ نہ مد کی وجہ بدلی ہے اور نہ وقف کی کیفیت۔ لیکن اَلرَّحِیْمِ میں چار تبدیلیاں نظر آرہی ہیں۔ چنانچہ پہلے تو اس میں طول مع الاسکان ہوا ہے۔ پھر توسط مع الاسکان پھر قصر مع الاسکان اور پھر قصر مع الروم پس پہلی تین تبدیلیاں تو وجہ مد کے بدل جانے سے ہوئی ہیں اور چوتھی تبدیلی کیفیت کے بدل جانے سے۔

(۲)

| اَلرَّجِیْمِ اور اَلرَّحِیْمِ کی دوسری چار وجوہ | | |
|---|---|---|
| نمبر شمار | اَلرَّجِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ |
| ۱ | توسط مع الاسکان | طول مع الاسکان |
| ۲ | " | توسط مع الاسکان |
| ۳ | " | قصر مع الاسکان |
| ۴ | " | قصر مع الرَّوم |

ان چار وجوہ میں بھی غور کرو گے تو اسی نتیجہ پر پہنچو گے کہ اَلرَّجِیْمِ تو چاروں وجوہ میں ایک ہی حالت پر رہا ہے اور اَلرَّحِیْمِ میں پہلی کی طرح تبدیلی ہوتی رہی

(۳)

| اَلرَّحِیْمِ اور اَلرَّحِیْمِ کی تیسری چار وجوہ | | |
|---|---|---|
| نمبر شمار | اَلرَّحِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ |
| ۱ | قصر مع الاسکان | طول مع الاسکان |
| ۲ | ؍؍ | توسط مع الاسکان |
| ۳ | ؍؍ | قصر مع الاسکان |
| ۴ | ؍؍ | قصر مع الرّوم |

ان میں بھی پہلے اور دوسرے نقشہ کی طرح اَلرَّحِیْمِ میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی اور اَلرَّحِیْمِ میں پہلے کی طرح چار تبدیلیاں ہوئی ہیں۔

(۴)

| اَلرَّحِیْمِ اور اَلرَّحِیْمِ کی چوتھی چار وجوہ | | |
|---|---|---|
| نمبر شمار | اَلرَّحِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ |
| ۱ | قصر مع الروم | طول مع الاسکان |
| ۲ | ؍؍ | توسط مع الاسکان |
| ۳ | ؍؍ | قصر مع الاسکان |
| ۴ | ؍؍ | قصر مع الروم |

ان میں بھی پہلی تین کی طرح تبدیلی صرف اَلرَّحِیْمِ میں ہوئی ہے اور اَلرَّحِیْمِ چاروں وجوہ میں ایک ہی حالت پر رہا ہے یہانتک سولہ وجوہ ہوگئیں۔ اب ان سولہ وجوہ کو ایک ہی نقشہ میں دیکھو جس میں اَلْعٰلَمِیْنَ کو بھی شامل کیا گیا ہے۔ اور اس کی کیفیت بھی دکھائی گئی ہے تو گویا۔ یہ سولہ وجوہ کا مکمل نقشہ ہے

(۱)

## اَلْعٰلَمِیْنَ کے طول والی سولہ وجوہ کا نقشہ

| نمبر شمار | اَلرَّحِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ | اَلْعٰلَمِیْنَ |
|---|---|---|---|
| ۱ | طول مع الاسکان | طول مع الاسکان | طول مع الاسکان |
| ۲ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۳ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۴ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |
| ۵ | توسط مع الاسکان | طول مع الاسکان | " |
| ۶ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۷ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۸ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |
| ۹ | قصر مع الاسکان | طول مع الاسکان | " |
| ۱۰ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۱۱ | " | قصر مَع الاسکان | " |
| ۱۲ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |
| ۱۳ | قصر مَعَ الرَّوْمَ | طول مع الاسکان | " |
| ۱۴ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۱۵ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۱۶ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |

امید ہے کہ اس نقشہ کے دیکھنے سے اَلْعٰلَمِیْنَ کے طول والی سولہ وجوہ خوب سمجھ میں آ گئی ہوں گی۔ اب پھر انہی سولہ وجوہ کو اسی ترتیب کے موافق پڑھو۔ اور اس مرتبہ ہر وجہ کے ساتھ اَلْعٰلَمِیْنَ میں توسط مع الاسکان پڑھو اور پھر تیسری بار انہی سولہ وجوہ کو بالترتیب پڑھو اور اس مرتبہ اَلْعٰلَمِیْنَ میں قصر مَعَ الاسکان کرو۔ طلباء کی آسانی کے پیشِ نظر ان بتیس وجوہ کو بھی دو نقشوں میں دکھایا جاتا ہے۔

## اَلْعٰلَمِیْنَ کے توسط والی سولہ وجوہ کا نقشہ

| نمبر شمار | اَلرَّحِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ | اَلْعٰلَمِیْنَ |
|---|---|---|---|
| ۱ | طول مع الاسکان | طول مع الاسکان | توسط مع الاسکان |
| ۲ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۳ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۴ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |
| ۵ | توسط مع الاسکان | طول مع الاسکان | " |
| ۶ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۷ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۸ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |
| ۹ | قصر مع الاسکان | طول مع الاسکان | " |
| ۱۰ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۱۱ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۱۲ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |
| ۱۳ | قصر مَعَ الرَّوْمَ | طول مع الاسکان | " |
| ۱۴ | " | توسط مع الاسکان | " |
| ۱۵ | " | قصر مع الاسکان | " |
| ۱۶ | " | قصر مَعَ الرَّوْمَ | " |

(۳)

## اَلْعٰلَمِیْنَ کے قصر والی سولہ وجوہ کا نقشہ

| نمبر شمار | اَلرَّحِیْمِ | اَلرَّحِیْمِ | اَلْعٰلَمِیْنَ |
|---|---|---|---|
| ۱ | طول مع الاسکان | طول مع الاسکان | قصر مع الاسکان |
| ۲ | // | توسط مع الاسکان | // |
| ۳ | // | قصر مع الاسکان | // |
| ۴ | // | قصر مَعَ الرَّوْمَ | // |
| ۵ | توسط مع الاسکان | طول مع الاسکان | // |
| ۶ | // | توسط مع الاسکان | // |
| ۷ | // | قصر مع الاسکان | // |
| ۸ | // | قصر مَعَ الرَّوْمَ | // |
| ۹ | قصر مع الاسکان | طول مع الاسکان | // |
| ۱۰ | // | توسط مع الاسکان | // |
| ۱۱ | // | قصر مع الاسکان | // |
| ۱۲ | // | قصر مَعَ الرَّوْمَ | // |
| ۱۳ | قصر مَعَ الرَّوْمَ | طول مع الاسکان | // |
| ۱۴ | // | توسط مع الاسکان | // |
| ۱۵ | // | قصر مع الاسکان | // |
| ۱۶ | // | قصر مَعَ الرَّوْمَ | // |

۱۷ یعنی تین وجوہ اور مراد اس سے مَد کی تین وجوہ ہیں۔ یعنی طول، توسط، قصر اور مدود ثلاثہ سے بھی مَد کی ہی تین وجوہ مراد ہیں۔ پس اوجہ ثلاثہ سے تو الرّحیم کی تین وجوہ مراد ہیں۔ اور مدود ثلاثہ سے الرّحیم کی تین وجوہ اور مدود جمع مدکی ہے اور مدیہاں یعنی وجہ مَد ہے ۱۲

طول مع الاسکان، توسط مع الاسکان، قصر مع الاسکان (رَحِیْمِ۔ رَحِیْمُ) میں قصر مع الروم اور (اَلْعٰلَمِیْنَ) میں قصر مع الاسکان اور بعض نے (رحیم رحیم) کے قصر مع الروم کی حالت میں (اَلْعٰلَمِیْنَ) میں طول توسط کو جائز رکھا ہے[۱۹] باقی بیالیس وجہیں[۲۰] بالاتفاق غیر جائز ہیں۔ اور فصل اول وصل ثانی کی صورت میں عقلی وجہیں[۲۱] بارہ نکلتی ہیں اس طرح پہ

---

(۱۸) ان چار کے جائز ہونے کی وجہ ظاہر ہے کہ ان میں وجوہ مد کے اعتبار سے تساوی اور توافق ہے۔ چنانچہ پہلی وجہ میں تینوں میں طول دوسری میں تینوں میں توسط اور تیسری اور چوتھی میں تینوں میں قصر ہے اور گو چوتھی میں اتنا فرق ضرور ہے کہ الرّحیم اور الرحیم میں تو روم ہے اور اَلْعٰلَمِیْنَ میں اسکان مگر اس کا کوئی حرج نہیں۔ کیونکہ کسی وجہ کے صحیح اور جائز ہونے کے لیے بس اتنا ہی ضروری ہے کہ اوجہ مد میں برابری ہو۔ کیفیت وقف کے لحاظ سے مساوات ضروری نہیں۔ اور پھر یہاں تو عدم مساوات ہے بھی ناگزیر کیونکہ اَلْعٰلَمِیْنَ میں روم ہو ہی نہیں سکتا ۱۲ (۱۹) اس لئے کہ الرَّحِیْمِ اور الرَّحِیْمِ میں روم کی وجہ سے طول و توسط ہو ہی نہیں سکتے۔ پس اس مجبوری کی بناء پر مساوات کے باقی نہ رہنے کے باوجود بھی یہ دو وجوہ بعض کے نزدیک جائز سمجھی گئی ہیں۔ اور بعض نے اس ظاہری عدم مساوات کو سامنے رکھ کر باوجود مجبوری کے بھی ناجائز ہی کہا ہے ۱۲ (۲۰) مگر ان بیالیس میں سے نمبر ۱۲ و ۱۵ یعنی الرَّحِیْمِ کے قصر مع الاسکان کے ساتھ الرحیم کا قصر مع الروم اور اس کے عکس یعنی الرَّحِیْمِ کے قصر مع الروم کے ساتھ الرَّحِیْمِ کا قصر مع الاسکان کو ناجائز کہنے میں نظر ہے۔ کیونکہ ان میں اوجہ مد کے اعتبار سے مساوات ہے۔ صرف اتنی بات ہے کہ کیفیت وقف دونوں میں ایک نہیں۔ اور کسی وجہ کے جائز ہونے کے لئے کیفیت وقف میں اتحاد شرط نہیں چنانچہ آگے خود مؤلف نے بھی وجہ کے جائز ہونیکے لئے جن چیزوں کو شرط قرار دیا ہے۔ ان میں کیفیتِ وقف کے اتحاد کا کوئی ذکر نہیں فرمایا۔ جیسا کہ حاشیہ نمبر ۲۹ کے ضمن میں اس کی وضاحت آرہی ہے۔ اور یوں بھی اگر اس ضابطہ کو تسلیم کر لیا جائے اور ان وجوہ کو بھی ناجائز ہی قرار دیا جائے۔ جن میں وقف کی کیفیت ایک نہیں رہتی تو اس سے یہ لازم آئیگا کہ قاری وقف کے بارے میں بھی شروع تلاوت سے آخر تک ایک ہی

کہ (رجیم) کے مدود ثلاثہ اور قصر مع الروم کو (العٰلمین) کے اوجہ ثلاثہ میں ضرب دینے سے بارہ وجہیں ہوتی ہیں۔ ان میں چار وجہیں بالاتفاق جائز ہیں طول مع الطول مع الاسکان۔[۲۱] توسط مع التوسط مع الاسکان۔ قصر مع القصر مع الاسکان۔ قصر مع الروم مع القصر بالاسکان۔ اور قصر مع الروم مع التوسط بالاسکان۔ اور قصر مع الروم مع الطول بالاسکان۔ یہ دو وجہیں[۲۳] مختلف فیہ ہیں۔ باقی وجہیں بالاتفاق غیر جائز اور وصل اول فصل ثانی میں بھی بارہ وجہیں عقلی نکلتی ہیں اور ان میں چار

---

کیفیت پر رہنے کا پابند ہے اور اس میں علاوہ تکلف کے قاری کو مشکل کا بھی سامنا کرنا پڑے گا۔ خصوصاً روم اور اشمام کے بارے میں تو یہ التزام اور بھی مشکل ہے۔ پھر یہ کہ اس ضابطہ کے تسلیم کر لینے کے بعد الرَّحِیۡم اور الرَّحِیۡم کے قصر مع الروم کے ساتھ الۡعٰلَمِیۡنَ کے قصر مع الاسکان کو جائز کہنا بھی مشکل ہو جائے گا۔ بلکہ بعض حضرات نے تو نمبر ۲۴-۲۹-۳۶ اور ۴۵ یعنی الرَّحِیۡم اور الۡعٰلَمِیۡنِ دونوں کے توسط اور طول کے ساتھ الرَّحِیۡم میں قصر مع الروم اور الرَّحِیۡم کے قصر مع الروم کیساتھ الرَّحِیۡم اور الۡعٰلَمِیۡنِ دونوں میں توسط اور طول کو بھی جائز بتلایا (دیکھو تسہیل القواعد مصنفہ حضرت مولانا قاری فتح محمد صاحب پانی پتی سبق نمبر ۱۵) (۲۱) کیونکہ اس صورت میں موقوف علیہ صرف دو ہی رہ جاتے ہیں الرَّحِیۡم اور الۡعٰلَمِیۡنَ پس پہلے کی چار میں سے ہر ایک کے ساتھ الۡعٰلَمِیۡنَ میں تین وجوہ پڑھی جائیں۔ تو چار کو تین میں ضرب دینے سے بارہ ہی بنتی ہیں۔ اور وصل اول فصل ثانی کو بھی بعینہٖ اسی طرح سمجھنا چاہیئے۔ کیونکہ اس میں بھی موقوف علیہ دو ہی ہیں۔ اور دونوں میں پہلے کی حالت بھی ایک ہی ہے۔ صرف اتنا فرق ہے کہ اس میں تو پہلا موقوف علیہ الرَّحِیۡم ہے اور دوسرے میں الرَّحِیۡم ۱۲ (۲۲) پہلے طول سے مراد الرَّحِیۡم کا طول ہے اور دوسرے سے الۡعٰلَمِیۡنَ کا اور اسکان دونوں کو شامل ہے۔ الرَّحِیۡم کے اسکان کو بھی اور الۡعٰلَمِیۡنَ کے اسکان کو بھی تو گویا اصل کی رُو سے عبارت اس طرح ہے طول مع الاسکان مع الطول مع الاسکان۔ لیکن تکرار سے بچنے کی خاطر پہلی جگہ سے مع الاسکان کو حذف کر دیا ہے اور باقی دو یعنی توسط اور قصر میں بھی

صحیح ہیں اور دو مختلف فیہ ہیں اور اس صورت میں جو وجہیں نکلتی ہیں وہ بعینہ مثل فصل اول وصل ثانی کے ہیں اس وجہ سے نہیں بیان کی گئیں۔ اور وصل کل کی حالت میں (الْعٰلَمِیْنَ) کے مدود ثلاثہ ہیں[۲۴]۔ خلاصہ یہ ہوا کہ استعاذہ اور بسملہ میں پندرہ یا اکیس[۲۵] وجہیں صحیح ہیں۔ (فائدہ) یہ وجہیں جو بیان کی گئیں ہیں اس وقت ہیں کہ (الْعٰلَمِیْنَ) پر وقف[۲۶] کیا جائے اور اگر (الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ) پر یا (یَوْمِ الدِّیْنِ یا نَسْتَعِیْنُ) پر وقف کیا جائے گا یا کہیں وصل اور کہیں وقف[۲۷] کیا جائے گا تو بہت سی وجہیں ضربی[۲۸] نکلیں گی۔ اور ان میں وجہ صحیح نکالنے کا

---

وضاحت سمجھنی چاہئے۔ اور چوتھی میں روم سے مراد تو الرَّحِیْمِ کا روم ہے اور اسکان سے مراد الْعٰلَمِیْنَ کا اسکان۔ پس تیسری اور چوتھی میں یہی فرق ہوا کہ تیسری میں تو دونوں میں اسکان ہے۔ اور چوتھی میں الرَّحِیْمِ میں تو روم ہے اور الْعٰلَمِیْنَ میں اسکان۔ اور اس فرق سے وجہ کے جائز ہونے پر کچھ اثر نہیں پڑتا جیسا کہ حاشیہ نمبر ۱۸ کے ضمن میں بھی لکھا جا چکا ہے ۱۲ (۲۳) ان دو کے مختلف فیہ ہونیکی توجیہ اوپر حاشیہ نمبر ۱۹ کے ضمن میں گذر چکی ہے کہ بعض نے ظاہری عدم مساوات کی بناء پر ناجائز اور بعض نے مجبوری کے پیش نظر جائز کہا ہے ۱۲ (۲۴) مطلب یہ ہے کہ وصل کل کی حالت میں چونکہ وقف نہ الرَّحِیْمِ پر ہوگا۔ اور نہ الرَّحِیْمِ پر۔ اس لئے اس صورت میں ضربی وجوہ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوگا صرف الْعٰلَمِیْنَ ہی میں تین وجوہ ہوں گی یعنی طول توسط قصر مع الاسکان۔ اور مدود ثلاثہ سے یہی تین وجوہ مراد ہیں (۲۵) پندرہ تو اس طرح کہ چار فصل کل کی صورت میں۔ چار فصل اول وصل ثانی کی صورت میں۔ چار وصل اول فصل ثانی کی صورت میں۔ اور تین وصل کل کی صورت میں ہیں اور اکیس اس طرح کہ پہلی تین صورتوں میں سے ہر ہر صورت میں دو دو وجوہ مختلف فیہ ہیں۔ پس ان چھ کے ملانے سے کل اکیس ہوگئیں اور اگر تسہیل القواعد کے بیان کے موافق فصل کل کی اڑتالیس وجوہ میں سے ان چھ کو بھی جائز قرار دیدیا جائے۔ جنکا ذکر حاشیہ نمبر ۲۰ کے ضمن میں کیا گیا ہے تو پھر وجوہِ جائزہ کی تعداد پندرہ یا اکیس سے بڑھ کر ستائیس تک پہنچ جاتی ہے۔ اور راحقر کے ذوق کا میلان اس جانب ہے کہ سترہ کو تو بالاتفاق جائز کہا جائے اور دس کو مختلف فیہ۔ اتفاقی سترہ کی فہرست میں فوائد مکیہ کی پندرہ کے علاوہ نمبر ۱۲ اور ۱۵ کو اور اختلافی ۱۰ کی فہرست میں متن کی چھ کے علاوہ نمبر ۲۴-۲۹

طریقہ یہ ہے کہ جس وجہ میں ضعیف کو قوی پر ترجیح ہو جائے یا مساوات نہ رہے یا اقوال مختلفہ میں غلط ہو جائے تب یہ وجہ غیر صحیح ہو گی۔[۲۹]

---

۳۶ اور ۵۴ کو شامل کیا جائے۔ امید ہے کہ اہل علم حضرات رہنمائی فرمائیں (۲۶) یہاں وقف سے مراد قطع ہے یعنی یہ کہ قرأت یہاں ختم ہی کر دی جائے۔ ورنہ وقف تو الرجیم اور الرحیم پر بھی کیا ہی جاتا ہے وقف اور قطع کے فرق کو استاذ سے سمجھ لیجئے ۱۲ (۲۷) یہاں وقف اپنے ہی معنیٰ میں ہے۔ اور اس سے مراد قطع نہیں۔ کیونکہ یہاں وقف کے مقابلے میں وصل کو لائے ہیں اور وصل کا مقابل وقف ہی ہے قطع نہیں اور یوں بھی اگر یہاں وقف سے مراد قطع لیا جائے تو اس سے کوئی بات نہیں بنتی۔ کیونکہ کہیں وصل اور کہیں قطع کے کوئی معنیٰ ہی نہیں نکلتے۔ اس لئے کہ قطع کہتے ہیں قرأت کے بالکل ختم کر دینے کو پس جب قرأت کو بالکل ختم ہی کر دیا۔ تو پھر اس کے بعد کہیں وصل کے کیا معنی۔ پس پہلے دو موقعوں میں تو وقف قطع کے معنیٰ میں ہے اور یہاں اپنے معنیٰ میں ۱۲ (۲۸) کیونکہ موقوف علیہ کے زیادہ ہو جانے سے وجوہ بھی زیادہ ہو جائیں گی۔ غور کرو کہ اَلرَّجِیْم پر قطع قرأت سے صرف سولہ وجہیں پیدا ہوئی تھیں اس لئے درمیان میں موقوف علیہ صرف ایک ہی تھا یعنی اَلرَّجِیْم۔ پھر جب قطع الْعٰلَمِیْنَ پر کیا۔ تو اب درمیان میں چونکہ موقوف علیہ دو ہو گئے۔ یعنی اَلرَّجِیْم اور اَلرَّحِیْم تو وجوہ سولہ سے متجاوز ہو کر اڑتالیس تک پہنچ گئیں۔ ایسے ہی اگر الْعٰلَمِیْنَ پر بھی قطع نہ کیا جائے۔ بلکہ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پر کیا جائے۔ تو پہلی اڑتالیس کو دوسرے اَلرَّحِیْم کی چار میں ضرب دینے سے وجوہ ایک سو بانوے ہو جائیں گی اور اگر قطع یہاں بھی نہ کیا جائے بلکہ یَوْمِ الدِّیْنِ پر کیا جائے تو پھر پہلی ایک سو بانوے کو الدِّیْنِ کی چار میں ضرب دینے سے سات سو اڑسٹھ ہو جائیں گی۔ اور اگر قطع نَسْتَعِیْنُ پر کیا جائے تو چونکہ اس میں وجوہ جائزہ سات ہیں تین اسکان کے ساتھ تین اشمام کے ساتھ اور ایک روم کے ساتھ۔ تو اب پہلی سات سو اڑسٹھ کو نَسْتَعِیْنُ کی سات میں ضرب دینے سے وجوہ کی تعداد پانچ ہزار تین سو چھہتر ۵۳۷۶ تک پہنچ جائے گی۔ اب چند صورتیں کہیں وصل اور کہیں وقف کی لکھی جاتی ہیں۔ غور کرو کہ اگر اَلرَّجِیْم اور اَلرَّحِیْم ان دونوں پر وقف تو کیا جائے لیکن قطع الْعٰلَمِیْنَ پر نہ کیا جائے بلکہ اس کا مابعد سے وصل کر کے اَلرَّحِیْم پر کیا جائے۔ تو اب وجوہ بجائے اڑتالیس کے چونسٹھ ہوں گی۔ کیونکہ اب پہلی سولہ کو دوسرے اَلرَّحِیْم کی چار میں ضرب دیں گے

اور اگر الرَّحِیْمِ پر بھی قطع نہیں کیا بلکہ اس کا مابعد سے وصل کر کے الدِّیْنِ پر کیا ہے تو اس صورت میں بھی وجوہ چونسٹھ ہی نکلیں گی۔ کیونکہ الرَّحِیْمِ اور الدِّیْنِ دونوں میں موقوف علیہ کی کیفیت ایک ہی ہے۔ اور اگر الدِّیْنِ کا بھی وصل ہی کیا ہے اور قطع نَسْتَعِیْنُ پر کیا ہے تو اب ضربی وجوہ ایک سو بارہ ہوں گی۔ کیونکہ اس صورت میں الرَّحِیْمِ کی سولہ نَسْتَعِیْنُ کی سات میں ضرب دی جائیں گی۔ اور اگر وقف الْعٰلَمِیْنَ پر کیا ہے۔ لیکن الرَّحِیْمِ اور الدِّیْنِ پر نہیں کیا۔ تو اس صورت میں الْعٰلَمِیْنَ تک کی اڑتالیس کو نَسْتَعِیْنُ کی سات میں ضرب دینے سے وجوہ تین سو چھتیس ہوں گی وغیرہ وغیرہ۔ یہ ساری تفصیل اور رہنمائی کی چندی طلبہ کے ذہنوں کو تیز کرنے اور ان کے اندر استخراج وجوہ کی استعداد پیدا کرنے کی غرض سے کی گئی ہے۔ ورنہ ظاہر ہے کہ عملاً تو وجوہ کی یہ بھاری تعداد نہ صحیح ہے اور نہ مطلوب۔ عملی لحاظ سے تو ان بہت سی وجوہ میں سے جائز صرف وہی چند وجوہ سمجھی جائیں گی جن میں تساوی اور توافق ہوگا اور اب آگے مصنف بہت سی وجوہ میں سے وجوہ جائزہ کو چھانٹنے اور جائزہ وغیر جائزہ میں امتیاز کرنے کا طریقہ بیان فرماتے ہیں۔ بس یہی وہ طریقہ ہے۔ جو اس ساری بحث کی جان ہے جس کے ذہن نشین ہو جانے اور سمجھ میں آ جانے کے بعد مدود اور اوجہ مد کی اس وادی کو طے کرنا قطعاً مشکل نہیں رہ جاتا ۱۲ (۲۹) یہاں طریقہ بمعنی ضابطہ اور قاعدہ ہے جس کے تین اصول ہیں (۱) ضعیف کی قوی پر ترجیح نہ ہونے پائے (۲) عدم مساوات لازم نہ آئے (۳) اقوال مختلفہ میں خلط نہ ہو۔ پس جس وجہ میں ان تینوں میں سے کوئی بات بھی نہ ہوگی وہ وجہ تو صحیح سمجھی جائے گی۔ اور اگر ان تینوں میں سے ایک بات بھی پائی گئی۔ مثلاً ضعیف کی ترجیح قوی پر ہوگئی۔ یا مساوات نہ رہی۔ یا اقوال مختلفہ میں خلط ہوگیا۔ تو ان تینوں صورتوں میں وہ وجہ غیر صحیح سمجھی جائے گی۔ اور تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ مد فرعی کی چار قسموں میں سے لازم و عارض میں تو مد کا سبب سکون بنتا ہے اور باقی دو یعنی متصل اور منفصل میں سبب مد ہمزہ ہوتا ہے پھر متصل اور منفصل میں سے متصل تو قوی ہے اور منفصل ضعیف۔ اور لازم و عارض میں سے لازم قوی ہے اور عارض ضعیف۔ اور اس فرق مراتب کی وجہ یہ ہے کہ متصل میں تو سبب مد کا حرف مد کیساتھ اتصال مستقل اور دائمی ہوتا ہے جو کسی حالت میں بھی اس سے جدا نہیں ہو سکتا۔ بخلاف منفصل کے۔ کہ اس میں پہلے کلمہ پر وقف کرنے کی صورت میں سبب مد حرف مد سے جدا ہو جاتا ہے۔ ایسے ہی لازم و عارض میں بھی قوت اور ضعف کا فرق اس لئے ہے کہ لازم میں تو سبب مد یعنی سکون کا

وجود ایسا لازمی اور ضروری ہوتا ہے کہ حالین میں باقی رہتا ہے اور کسی حالت میں بھی زائل نہیں ہوتا۔ بخلاف عارض کے کہ اس میں یہ سبب صرف وقفاً ہی عارض ہوتا ہے اور بحالت وصل اس کا وجود نہیں ہوتا۔ پھر عارض کی دو قسموں یعنی عارض وقفی اور لین عارض میں سے بھی عارض تو قوی ہے۔ اور لین عارض ضعیف۔ اس لئے کہ پہلی میں محل مد حرف مدہ ہوتا ہے اور دوسری میں حرف لین اور حرفِ مد۔ مد کے باب میں اصل ہے بخلاف لین کے کہ اس میں مد صرف مشابہت کی وجہ سے ہوتا ہے۔ حرف مد کی طرح اس کی ذات میں مدیت نہیں پائی جاتی اس تمہید کے بعد اب یہ سمجھو کہ ضعیف کی قوی پر ترجیح ہو جانے کا مطلب یہ ہے کہ جو مد حیثیت اور مرتبہ کے اعتبار سے ضعیف ہے اس کی مقدار اس مد کی مقدار سے بڑھ جائے۔ جو حیثیت اور رُتبہ کے اعتبار سے قوی ہے۔ مثلاً مد عارض اور لین عارض کے جمع ہونے کی صورت میں قاری لین عارض میں تو طول کرے اور عارض وقفی میں توسط۔ یا لین عارض میں تو توسط کرے اور عارض میں قصر اور ایسے ہی متصل اور منفصل کے جمع ہونے کی صورت میں منفصل میں تو چار الفی توسط کرے اور متصل میں اڑھائی الفی یا منفصل میں اڑھائی الفی توسط کرے اور متصل میں دو الفی وغیرہ وغیرہ تو یہ سب صورتیں ضعیف کی قوی پر ترجیح کی ہیں۔ کیونکہ متصل منفصل سے اور عارض وقفی۔ لین عارض سے قوی سمجھی گئی ہے جیسا کہ ابھی اوپر گذرا۔ اور ان صورتوں میں منفصل کی مقدار متصل سے اور لین عارض کی عارض سے بڑھ جاتی ہے اور مساوات کے نہ رہنے کا مطلب یہ ہے کہ ایک حیثیت اور ایک مرتبہ کی کئی مدّوں کی وجوہ میں برابری نہ رہے۔ مثلاً کسی جگہ دو مدِ عارض یا دو لین عارض یا دو متصل یا دو منفصل جمع ہوں۔ تو قاری ایک مد میں تو طول کرے اور دوسری میں توسط۔ یا ایک میں توسط کرے اور دوسری میں قصر یا ایک میں قصر کرے اور دوسری میں طول وغیرہ وغیرہ۔ تو یہ سب صورتیں عدم مساوات کی سمجھی جائیں گی۔ اور اقوال مختلفہ میں خلط ہونے کا مطلب یہ ہے کہ طول اور توسط کی مقدار کے بارے میں جو کئی کئی قول منقول ہیں اُن میں تساوی اور توافق نہ رہے۔ مثلاً ایک جگہ تو دو الفی توسط کیا جائے اور دوسری جگہ چار الفی یا ایک جگہ پانچ الفی طول کیا جائے اور دوسری جگہ تین الفی وغیرہ وغیرہ۔

پھر یہ سمجھو کہ اگر تو کسی جگہ ایک ہی قسم اور ایک ہی حیثیت کی ایک سے زیادہ مدیں جمع ہوں۔ مثلاً کئی متصل ہوں یا کئی منفصل۔ یا کئی عارض وقفی ہوں یا کئی لین عارض۔ تب تو وہاں سوال پیدا ہوتا ہے مساوات و عدم مساوات کا۔ اور اس صورت میں ضروری ہوتا ہے۔ کہ پاس پاس

آنے والی تمام مدوں کی مقدار میں برابری اور مساوات ملحوظ رکھی جائے اور اس صورت میں ترجیح و عدم ترجیح کا سوال پیدا نہیں ہوتا۔ کیونکہ ان میں نہ کوئی قوی ہوتی ہے اور نہ کوئی ضعیف، کہ یہ سوال پیدا ہو۔ اور اگر دو مدیں ایسی جمع ہوں جن کی حیثیت اور مرتبہ ایک نہ ہو۔ بلکہ ایک قوی ہو اور دوسری ضعیف۔ مثلاً متصل اور منفصل یا عارض وقفی اور لین عارض جمع ہو جائیں تو اس صورت میں سوال پیدا ہوتا ہے۔ ترجیح و عدم ترجیح کا۔ کیونکہ اس صورت میں یہ جائز نہیں ہوتا کہ ضعیف کی ترجیح قوی پر ہو۔ گو اس کے برعکس یعنی قوی کی ترجیح ضعیف پر جائز ہوتی ہے۔ اس لئے ایسے موقع میں عدم مساوات کی صرف وہی شکل ناجائز ہوتی ہے۔ جس میں ضعیف کی ترجیح قوی پر لازم آئے مگر اس کو عنوان عدم مساوات کا نہیں دیتے۔ کیونکہ عدم مساوات تو اس کے برعکس یعنی قوی کی ضعیف پر ترجیح ہو جانے کی صورت میں بھی پائی جاتی ہے۔ حالانکہ وہ جائز ہے رہا اقوال مختلفہ میں خلط سو اسکا احتمال مذکورہ بالا دونوں ہی صورتوں میں ہوتا ہے۔ اس صورت میں بھی جب ایک ہی قسم اور ایک ہی حیثیت کی کئی مدیں جمع ہوں اور اس صورت میں بھی جب مختلف حیثیتوں کی جمع ہوں۔ کیونکہ اقوال سے مراد طول اور توسط کی مقدار کے بارے میں مختلف اقوال ہیں۔ اور ان میں خلط کا احتمال دونوں ہی صورتوں میں ہو سکتا ہے۔ مثلاً اگر کسی جگہ دو منفصل جمع ہوں۔ تو اگرچہ ہوتا تو دونوں میں توسط ہی ہے۔ مگر چونکہ توسط کی مقدار میں بھی کئی قول ہیں۔ اسلئے خلط کا احتمال ہو سکتا ہے۔ اور ایسے ہی اگر دو حیثیتوں کی مدیں جمع ہوں۔ تو وہاں بھی خلط فی الاقوال کا احتمال اس لئے ہو سکتا ہے کہ وجہ مد تو دونوں میں ایک ہی اختیار کی جائے۔ مثلاً دونوں میں طول یا دونوں میں توسط کیا جائے۔ لیکن ایک جگہ تو طول تین الفی کیا جائے اور دوسری جگہ پانچ الفی۔ یا ایک جگہ تو دو الفی توسط کیا جائے۔ اور دوسری جگہ تین الفی۔ خوب سمجھ لو۔

نوٹ: چونکہ یہاں وجوہ جائزہ کو غیر جائزہ سے چھانٹنے اور صحیح اور غلط میں امتیاز کرنے کے اصولوں کی کافی وضاحت ہو چکی ہے اسلئے اب آئندہ حواشی میں اختصار اور اشاروں ہی سے کام لیا جائیگا۔

(۳۰) کیونکہ تین مدِ عارض میں ہیں طول، توسط، قصر۔ اور تین لین عارض میں قصر، توسط، طول پس تین کو تین میں ضرب دینے سے نو ہی نکلتی ہیں۔ اور کم از کم اس لئے فرمایا ہے کہ نو وجوہ تو وقف بالاسکان ہی کی صورت میں نکل آتی ہیں۔ اور اگر روم بھی کیا جائے تو اب وجوہ سولہ نکلیں گی کیونکہ اب دونوں میں سے ہر ایک میں چار چار ہوں گی۔ چنانچہ آگے چل کر مصنف نے مِنْ جُوْعٍ

(فائدہ) جب مد عارض اور مد لین عارض جمع ہوں تو اُس وقت عقلی وجہیں کم از کم نو نکلتی ہیں[30]۔ اب اگر مد عارض مقدم ہے مد لین پر مثلاً (مِنْ جُوْعٍ ۝ مِنْ خَوْفٍ ۝) تو چھ[31] وجہیں جائز ہیں یعنی طول مع الطول[32]۔ طول مع التوسط۔ طول مع القصر۔ توسط مع التوسط۔ توسط مع القصر۔ قصر مع القصر۔ اور تین وجہیں غیر جائز ہیں[33]۔ یعنی توسط مع الطول قصر مع التوسط۔ قصر مع الطول۔ اور جب مد لین مقدم ہو مثل (لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ) تو اس وقت بھی نو وجہیں[34] نکلتی ہیں۔ اُس میں سے چھ وجہیں[35] جائز ہیں۔ یعنی قصر مع القصر۔ قصر مع التوسط۔ قصر مع الطول۔ توسط مع الطول۔ توسط مع التوسط۔ طول مع الطول۔ اور طول مع التوسط۔ طول مع القصر اور توسط مع القصر۔ یہ تین غیر جائز ہیں۔ اور یہ وجہیں غیر جائز اس وجہ سے ہیں کہ حروف مدّہ میں مد اصل اور قوی ہے اور حرف لین میں جو مد ہوتا ہے وہ تشبیہ کی وجہ سے ہوتا ہے اس وجہ سے حرف لین میں مد ضعیف ہے اور ان صورتوں میں ترجیح ضعیف[36] کی قوی

---

اور مِنْ خَوْفٍ ہی کی مثال دے کر خود بھی یہ چیز بیان فرمائی ہے کہ روم کی صورت میں وجوہ زائد پیدا ہوں گی ۱۲ (۳۱) ان چھ میں سے تین تو مساوات کی ہیں اور تین عارض کی لین پر ترجیح کی۔ پس نمبر ایک، چار اور چھ یہ تین تو مساوات کی ہیں۔ اور باقی تین یعنی نمبر دو، تین اور نمبر پانچ، ترجیح کی۔ اور یہ اوپر معلوم ہو ہی چکا ہے کہ قوی کی ترجیح ضعیف پر جائز ہے ۱۲ (۳۲) یعنی پہلے کا طول دوسرے کے طول سمیت اور مطلب یہ ہے کہ دونوں میں طول۔ اور اصل اس عبارت کی اس طرح ہے۔ طولِ اوّل مع طول ثانی۔ پس مع سے پہلے والے لفظ سے تو پہلے مد کی وجہ مراد ہے اور مع کے بعد والے لفظ سے دوسرے مد کی۔ لہٰذا من کی مثال یعنی مِنْ جُوْعٍ مِنْ خَوْفٍ میں مع سے پہلے طول سے تو مِنْ جُوْعٍ کا اور مع کے بعد والے طول سے مِنْ خَوْفٍ کا طول مراد ہے۔ خوب سمجھ لو اور باقی وجوہ میں بھی یہی وضاحت سمجھنی چاہیئے کہ مع سے پہلے والے لفظ سے پہلے مد کی اور اسکے بعد والے لفظ سے دوسرے مد کی وجہ مراد ہے ۱۲ (۳۳) یہ تین وجہیں اس لئے

پر ہوتی ہے اور یہ غیر جائز ہے۔ اور اگر موقوف علیہ میں بہ سبب اختلاف حرکات کے روم اشمام جائز ہو تو اُس میں اور وجہیں زائد پیدا ہوں گی۔ اُس میں بھی مساوات اور ترجیح کا خیال رکھنا چاہیئے مثل (مِنْ جُوْعٍ ۔ وَمِنْ خَوْفٍ)[۳۷]

(فائدہ) مد متصل اور منفصل کی مقدار میں کئی قول ہیں۔ دو الف ڈھائی الف چار[۳۸] الف اور منفصل میں قصر بھی جائز ہے۔ ان اقوال میں جس پر جی چاہے عمل کیا جائے مگر اس کا خیال

---

ناجائز ہیں کہ ان میں ضعیف کی قوی پر ترجیح ہو جاتی ہے ۱۲ (۳۴) کیونکہ اس صورت میں بھی مد میں دو ہی ہیں اور ہر ایک میں وجوہ بھی تین تین ہی ہیں ۱۲ (۳۵) یہ چھ بھی اگرچہ ہیں تو بعینہ پہلی چھ ہی کی طرح ۔ کیونکہ ان میں بھی تین مساوات کی ہیں اور تین ترجیح کی ۔ لیکن یہاں چونکہ لین مقدم ہے اور عارض مؤخر۔ اور لین میں اولیٰ قصر ہے ۔ اس لئے وجوہ کی ترتیب پہلی صورت کے برعکس ہے کیونکہ وہاں تو طول مع الطول سے شروع کیا تھا۔ اور یہاں قصر مع القصر سے شروع کیا ہے۔ خوب سمجھ لو ۱۲ (۳۶) ترجیح سے کیا مراد ہے ۔ مد دو میں کون سا مد ضعیف ہے اور کون سا قوی ضعف اور قوت کا حکم کس بنا پر لگایا گیا ہے ۔ ضعیف کی قوی پر ترجیح کیوں ناجائز ہے ۔ اس سب کی وضاحت حاشیہ نمبر ۲۹ کے ضمن میں گذر چکی ہے ۔ اس لئے اب یہاں کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں ۱۲ (۳۷) مِنْ جُوْعٍ اور مِنْ خَوْفٍ میں چونکہ اشمام تو ہو نہیں سکتا ۔ اس لئے اس میں ضربی وجوہ زیادہ سے زیادہ سولہ ہی نکلتی ہیں ۔ جیسا کہ حاشیہ نمبر ۳۰ کے ضمن میں اس کا ذکر آ چکا ہے ۔ جن میں گیارہ تو جائز ہیں ۔ اور پانچ غیر جائز ۔ جائز گیارہ یہ ہیں ۔ نمبر ایک تا چار مِنْ جُوْعٍ کے طول مع الاسکان کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں چار یعنی طول توسط قصر مع الاسکان اور قصر مع الروم نمبر پانچ تا سات مِنْ جُوْعٍ کے توسط مع الاسکان کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں تین یعنی توسط و قصر مع الاسکان اور قصر مع الروم نمبر آٹھ و نو مِنْ جُوْعٍ کے قصر مع الاسکان کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں دو یعنی قصر مع الاسکان اور قصر مع الروم نمبر دس و گیارہ مِنْ جُوْعٍ کے قصر مع الروم کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں پھر وہی دو یعنی قصر مع الاسکان و قصر مع الروم ان میں سے چھ مساوات کی ہیں اور پانچ ترجیح کی اور یہاں ترجیح جائز ہے۔

رکھنا چاہیئے کہ مد متصل جب کئی جگہ ہوں تو جس قول کو پہلی جگہ لیا ہے وہی دوسری تیسری جگہ رہے مثلاً (وَالسَّمَآءَ بِنَآءً) میں اگر اقوال کو ضرب دیا جائے تو نو وجہیں ہوتی ہیں اور اُن میں سے تین وجہ جو مساوات کی ہیں وہ صحیح ہیں۔ باقی چھ وجہیں غیر صحیح ہیں۔ ایسا ہی جب مد منفصل کئی جمع ہوں تو اُن میں بھی اقوال کو خلط نہ کرے مثلاً (لَا تُؤَاخِذْنَا

---

اس لئے کہ دو مدیں مختلف حیثیتوں کی ہیں اور پانچ جو غیر جائز ہیں وہ یہ ہیں۔ نمبر ایک مِنْ جُوْعٍ کے توسط کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں طول نمبر دو تین مِنْ جُوْعٍ کے قصر مع الاسکان کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں توسط اور طول نمبر چار و پانچ مِنْ جُوْعٍ کے قصر مع الروم کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں پھر وہی دو یعنی توسط اور طول مع الاسکان۔ اور انکے ناجائز ہونے کی وجہ ظاہر ہے۔ کہ ان میں ضعیف کی قوی پر ترجیح ہو جاتی ہے۔ اور اگر ان وجوہ کو جائز نہ کہا جائے جن میں ازروئے وقف اتحادِ نوعی نہیں۔ تو پھر وجوہ جائزہ سات اور غیر جائزہ نو ہوں گی۔ کیونکہ اس صورت میں نمبر ۴، ۷، ۹ اور ۱۰ یعنی مِنْ جُوْعٍ کے طول اور توسط مع الاسکان کے ساتھ مِنْ خَوْفٍ میں قصر مع الروم۔ اور دونوں میں سے ہر ایک کے قصر مع الروم کے ساتھ دوسرے کا قصر مع الاسکان یہ چار وجہیں جائز نہ ہونگی۔ چنانچہ صاحب ہدیۃ التوحید نے ان چار کو غیر جائزہ ہی کی فہرست میں شامل کیا ہے لیکن جیسا کہ حاشیہ نمبر ۲ کے ضمن میں لکھا جا چکا ہے کہ کسی وجہ کے جائز ہونے کے لئے نوع وقف میں اتحاد ضروری نہیں۔ اس لئے جائزہ اور غیر جائزہ کو گیارہ اور پانچ میں تقسیم کرنا ہی انسب ہے۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم۔ رہی اس قسم میں اس صورت کی مثال جس میں اشمام بھی جائز ہو۔ سو وہ سورہ وَالْعٰدِيٰتِ میں وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۝ اور وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۝ اور آیۃ الکرسی میں اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۝ اور سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۝ ہو سکتی ہے۔ اس میں کل وجوہ انچاس [49] بنتی ہیں اس طرح کہ ان میں سے ہر ایک میں سات سات وجہیں ہیں اور سات کو سات میں ضرب دینے سے انچاس ہی بنتی ہیں۔ البتہ لَشَهِيْدٌ ۝ اور لَشَدِيْدٌ ۝ ان دونوں میں چونکہ مد ایک ہی حیثیت کا ہے اور اَلْقَيُّوْمُ اور وَلَا نَوْمٌ میں دو حیثیتوں کا۔ اس لئے جائزہ و غیر جائزہ کی تفصیل دونوں میں جدا جدا ہو گی۔ کیونکہ پہلی میں عدم مساوات کی تمام وجوہ ناجائز ہوں گی۔ اور دوسری میں

اِنْ نَّسِیْنَآ اَوْ) اس میں بھی یہ نہ ہونا چاہیئے کہ پہلی جگہ ایک قول لے۔ دوسری جگہ دوسرا قول لیا جائے بلکہ مساوات کا خیال رکھنا چاہیئے۔ (فائدہ[۴۳]) جب مد منفصل اور متصل جمع ہوں اور مثلاً منفصل مقدم ہو متصل پر مثل (ھٰٓؤُلَآءِ) کے تو جائز ہے منفصل میں قصر اور دو الف اور متصل میں دو الف ڈھائی الف چار الف اور جب منفصل میں ڈھائی الف مد کیا جائے تو متصل میں ڈھائی الف چار الف مد جائز ہے اور دو الف غیر جائز ہے اس واسطے کہ متصل منفصل سے اقویٰ ہے اور ترجیح ضعیف کی قوی پر غیر جائز ہے اور جب منفصل میں چار الف مد کیا تو متصل میں صرف چار الف مد ہوگا اور ڈھائی الف دو الف اس صورت میں غیر جائز ہوگا وجہ وہی[۴۴] رجحان کی ہے۔ اور جب مد متصل منفصل پر مقدم ہو مثل (جَآءُوْٓ اٰبَآءَھُمْ) تو اگر متصل میں چار الف مد کیا ہے تو منفصل میں چار الف ڈھائی الف دو الف اور قصر جائز ہے۔ اور اگر ڈھائی الف مد کیا ہے تو منفصل میں ڈھائی الف، دو الف اور قصر جائز ہے اور چار الف غیر جائز ہے۔ ایسا ہی اگر متصل میں دو الف مد کیا جائے تو منفصل میں صرف

---

صرف وہی ناجائز ہوں گی جن میں ضعیف کی قوی پر ترجیح لازم آتی ہے اور باقی تمام جائز ہوں گی۔ رہی ان دونوں میں جائز و ناجائز کی تفصیل سو اس کا دریافت کرنا اب طلبہ کے ذمہ ہے ورنہ حاشیہ بہت طویل ہو جائے گا ۱۲ (۳۸) مقدارِ مد میں اختلاف کی وجہ یہ ہے کہ کسی کے نزدیک دو ہی الف مد کرنے سے ثقل رفع ہو جاتا ہے اور کسی کے نزدیک ڈھائی الف سے اور کسی کے نزدیک چار الف سے ثقل رفع ہوتا ہے (تنویر المرات) (۳۹) کیونکہ ان دونوں میں سے ہر ایک کی مقدار کے بارے میں تین تین قول ہیں (۱) دو الف (۲) اڑھائی الف (۳) چار الف اور تین کو تین میں ضرب دینے سے نو ہی بنتی ہیں ۱۲ (۴۰) یعنی دونوں میں یا تو دو الف ہو یا اڑھائی الف

دو الف اور قصر ہوگا اور ڈھائی الف چار الف مد نہ ہوگا۔

(فائدہ[45]) جب متصل منفصل کئی جمع ہوں مثل (بِاَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ) تو انہی قواعد پر قیاس کرکے وجہ صحیح غیر صحیح نکال لی جائے۔

(فائدہ[46]) جب متصل کا ہمزہ اخیر کلمہ میں واقع ہو اور اُس پر وقف اسکان یا اشمام کے ساتھ کیا جائے مثل (یَشَآءُ قُرُوْٓءٍ نَسِیْٓءُ) تو اُس وقت میں طول بھی[47] جائز ہے اور سکون کی وجہ سے قصر جائز نہ ہوگا[48]۔ اس واسطے کہ اس صورت میں سبب اصلی کا الغاء

---

اور یا چار الف ۱۲ (۴۱) یعنی نمبر ایک و دو۔ پہلے میں چار الف اور دوسرے میں اڑھائی یا دو الف نمبر تین و چار۔ پہلے میں اڑھائی الف اور دوسرے میں چار یا دو الف۔ نمبر پانچ و چھ پہلے میں دو الف اور دوسرے میں اڑھائی یا چار الف اور ان میں عدم مساوات ظاہر ہے ۱۲ (۴۲) لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ جیسی مثالوں میں ضربی وجوہ سولہ نکلتی ہیں۔ کیونکہ یہاں دونوں میں سے ہر ایک میں چار چار ہیں۔ تین وہی متصل والی۔ اور ایک قصر اور چار کو چار میں ضرب دینے سے سولہ ہی ہوتی ہیں۔ مگر جائز ان میں سے صرف چار ہیں تین وہی وَالسَّمَآءَ بِنَآءً والی اور ایک قصر مع القصر خوب سمجھ لو ۱۲ (۴۳) اس فائدہ کے ضمن میں مؤلف ؒ نے جو کچھ لکھا ہے۔ اس سب کا خلاصہ بھی یہی ہے کہ جب دو حیثیتوں کی مدیں جمع ہوں۔ تو ان میں مساوات اور ترجیح قوی کی وجوہ تو جائز ہیں۔ لیکن وہ وجوہ جائز نہیں جن میں ضعیف کی ترجیح قوی پر لازم آئے ۱۲ (۴۴) رجحان اور ترجیح دونوں لفظوں کا مطلب ایک ہی ہے اور مقصد یہ ہے کہ ان صورتوں میں چونکہ منفصل کی مقدار متصل سے بڑھ جاتی ہے اس لئے یہ جائز نہیں ۱۲ (۴۵) ان قواعد سے مراد یہاں صرف یہ ہے کہ نہ تو ضعیف کی ترجیح قوی پر ہونے پائے اور نہ اقوال مختلفہ میں خلط ہو۔ رہی عدم مساوات کی دوسری صورت یعنی قوی کی ترجیح ضعیف پر۔ سو وہ یہاں اس لئے جائز ہے کہ یہاں دو حیثیتوں کی مدوں کے جمع ہونیکا حکم بیان ہو رہا ہے اور اس میں یہ صورت جائز ہوتی ہے۔ پس متن کی مثال میں بِاَسْمَآءِ اور اُولَآءِ کی مقدار کو ھا کی مقدار کے برابر رکھنا یا اس سے بڑھانا

یہ دونوں صورتیں تو جائز ہیں۔ کیونکہ پہلی مساوات کی ہے اور دوسری ترجیح قوی کی۔ اور ھا کی مقدار کو بِأَسْمَآءِ یا أُولَآءِ کی مقدار سے بڑھانا جائز نہیں۔ کیونکہ یہ صورت ترجیحِ ضعیف کی ہے ۱۲

(۴۶) اس سے پہلے کئی فائدوں کے ضمن میں مؤلف نے دو یا دو سے زیادہ کلموں میں مدوں کے جمع ہونے کی صورتیں اور ان کے احکام بیان فرمائے ہیں اور اب اس فائدہ میں ایک ہی کلمہ بلکہ ایک ہی حرفِ مد میں دو قسم کی مدوں کے جمع ہونے کا حکم بیان فرما رہے ہیں ۱۲

(۴۷) مطلب یہ ہے کہ مدِ متصل میں یوں تو توسط ہی ہوتا ہے۔ لیکن اگر اس کا ہمزہ کلمے کے آخر میں واقع ہو۔ اور اس پر اسکان یا اشمام کے ساتھ وقف کیا جائے تو اس صورت میں چونکہ ایک ہی مدہ میں مد کے دو سبب ایک دم جمع ہو جاتے ہیں۔ ایک ہمزہ اور دوسرا سکون وقفی جس کیوجہ سے سبب قوی سے اقوی ہو جاتا ہے۔ اس لئے ایسے موقعوں میں علاوہ توسط کے طول بھی ہے اور دو سببوں کی وجہ سے طول ہی اولیٰ اور افضل ہو جاتا ہے۔ لیکن سکونِ وقفی کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ایسی مثالوں میں قصر جائز نہیں جس کی وجہ آئندہ حاشیہ میں آرہی ہے ۱۲۔

(۴۸) قصر کے ناجائز ہونے کی وجہ مجملاً تو متن میں مذکور ہی ہے کہ اس سے سبب اصلی کا الغاء (عدم اعتبار) اور سبب عارضی کا اعتبار لازم آتا ہے اور تفصیل اس کی یہ ہے کہ یَشَآءُ اور قُرُوٓءٍ جیسے کلمات میں وقفاً مد کے دو سبب جمع ہو جاتے ہیں (۱) ہمزہ متصل (۲) سکون عارض پھر ان میں سے ہمزہ تو سببِ اصلی ہے اس لئے کہ وہ مستقل اور دائمی ہے جو ہمیشہ اور ہر حال میں باقی رہتا ہے اور سکون سببِ عارضی ہے اس لئے کہ وہ صرف وقفاً ہی عارض ہوتا ہے اور وصل میں موجود نہیں ہوتا۔ تو گویا ایسے کلموں میں وقفاً دو قسم کی مدیں جمع ہو جاتی ہیں۔ (۱) متصل (۲) عارض وقفی اور یہ معلوم ہی ہے کہ عارض وقفی میں اس بناء پر قصر بھی جائز ہوتا ہے کہ سکون عارض کو کالعدم سمجھ کر اس کا اعتبار نہیں کرتے۔ مگر مؤلفؒ فرماتے ہیں کہ یَشَآءُ وغیرہ میں قصر جائز نہیں اس لئے کہ اگر یہاں قصر کریں گے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ سبب عارضی یعنی سکون عارض کا تو اعتبار کر لیا ہے اور سبب اصلی یعنی ہمزہ متصل کو نظر انداز کر دیا گیا ہے کیونکہ اسکے ہوتے ہوئے قصر جائز ہی نہیں اس لئے کہ وہ متصل ہونے کی وجہ سے حرف مد سے جدا نہیں ہو سکتا۔ لیکن احقر عرض کرتا ہے کہ قصر کے عدم جواز کی دلیل میں مؤلف کا سبب اصلی کے الغاء کے ساتھ سبب عارضی کے اعتبار کو ذکر کرنا بظاہر محل اشکال ہے۔ اس لئے کہ ایسے موقعوں میں وقفاً قصر کرنے سے سبب اصلی کا

اور سبب عارضی کا اعتبار لازم آتا ہے اور یہ غیر جائز ہے۔ اور اگر وقف بالروم کیا ہے تو صرف توسط ہو گا۔

(فائدہ) خلاف جائز سے جو وجہیں نکلتی ہیں مثل اوجہ بسملہ وغیرہ کے ان میں سب وجہوں کا ہر جگہ پڑھنا معیوب ہے اس قسم کی وجہوں میں ایک وجہ کا پڑھنا کافی ہے۔ البتہ

---

الغاء تو سمجھ میں آتا ہے لیکن سبب عارضی کا اعتبار سمجھ میں نہیں آتا۔ کیونکہ سبب عارضی اس میں سکون عارض ہے جو صرف وقفاً ہی ظاہر ہوا ہے وصل میں موجود نہیں تھا۔ تو اسکا اعتبار تو جب لازم آتا کہ ان مثالوں میں مدلینی توسط یا طول کیا جاتا قصر تو خود اس بات کی دلیل ہے کہ سکون عارض کا اعتبار نہیں کیا گیا۔ بلکہ اس کو کالعدم سمجھتے ہوئے حرف کو اب بھی متحرک ہی سمجھا گیا ہے اور مثل مد اصلی کے ایک ہی الف کے برابر مد کیا گیا ہے۔ کیونکہ مد عارض وقفی میں طول و توسط تو سکون عارض کا اعتبار کر لینے کی بناء پر کئے جاتے ہیں اور قصر اعتبار نہ کرنے کی بناء پر۔ پھر یہاں قصر کرنے سے اعتبار کیسے لازم آگیا۔ اور پھر مؤلف کا یہ فرمانا کہ سکون کی وجہ سے قصر جائز نہ ہو گا۔ یہ بھی ایک معمہ ہے۔ کیونکہ سکون تو قصر کا موجب ہی نہیں۔ قصر کا موجب تو حرکت ہے ہاں اگر مسئلہ کی تقریر اس طرح کی جائے کہ یَشَآءُ اور قُرُوْٓءٍ جیسے کلمات میں وقفاً چونکہ دو قسم کی مدیں جمع ہو جاتی ہیں۔ ایک متصل اور دوسری عارض وقفی۔ اور ان میں سے متصل قوی ہے اور عارض وقفی ضعیف۔ تو اگر ان کلمات میں عارض وقفی کو سامنے رکھ کر قصر کیا جائے گا۔ تو اس سے مد متصل کا الغاء اور مد عارض کا اعتبار لازم آئے گا تو اس سے البتہ اشکال رفع ہو سکتا ہے اور گو اس تقریر میں اور متن کے الفاظ میں مطابقت نہیں۔ کیونکہ متن میں تو سبب اصلی کا الغاء اور سبب عارضی کا اعتبار مذکور ہے اور اس تقریر میں مد متصل کا الغاء اور مد عارض کا اعتبار کہا گیا ہے لیکن سبب بول کر اس سے مسبب مراد لینا ایک عام اور مشہور اسلوب ہے۔ چنانچہ بعض مصنفین نے اپنی تصنیفات میں مسئلہ کی یہی تقریر کی ہے اور اس صورت میں سبب عارض کا اعتبار بھی سمجھ میں آجاتا ہے۔ اس لئے کہ یہاں قصر مد عارض ہی کو مد نظر رکھ کر کیا جا سکتا ہے۔ ورنہ متصل کی وجہ سے تو قصر کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ پس اگر یہاں قصر کریں گے تو اس سے یہ ظاہر ہو گا۔ کہ مد

افادہ کے لحاظ سے سب وجہوں کا ایک جگہ جمع کر لینا معیوب نہیں۔

(فائدہ) اس فصل میں جو غیر جائز اور غیر صحیح کہا گیا ہے۔ مراد اس سے غیر اولیٰ ہے[۵۱] قاری ماہر کے واسطے معیوب ہے۔

(فائدہ)[۵۲] اختلاف مرتب میں خلط کرنا یعنی ایک لفظ کا اختلاف دوسرے پر موقوف ہو مثلاً (فَتَلَقّٰی اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ) اس میں آدم کو مرفوع پڑھیں تو

---

عارض کا تو اعتبار کر لیا ہے اور متصل کا اعتبار نہیں کیا۔ کیونکہ اس کا اعتبار کرتے تو قصر نہ کرتے اور اب یہ معمہ بھی حل ہو گیا کہ سکون کی وجہ سے قصر جائز نہ ہو گا۔ کیونکہ جب سکون عارض سے مراد مدعارض لے لی۔ تو اب اس کا مطلب یہ ہو گیا کہ مدِ عارض کی وجہ سے قصر جائز نہ ہو گا۔ لہٰذا مؤلف کا یہ فرمانا کہ سکون کی وجہ سے قصر جائز نہ ہو گا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ یَشَآءُ وغیرہ میں وقفاً مدعارض کی وجہ سے قصر نہ ہو گا اور بعض حضرات نے اس اشکال کو اس طرح حل فرمایا ہے کہ قراء کی اصطلاح یہ ہے کہ سببِ مد کے ہونے ہوئے اگر مد نہ کیا جائے تو ایسے ترکِ مد پر قصر کا اطلاق ہوتا ہے۔ یہ توجیہ اور بھی عمدہ ہے۔ اس لئے کہ اس کی رُو سے یَشَآءُ وغیرہ میں وقفاً قصر کا موجب حرکت نہیں۔ بلکہ سکون ہی قرار پاتا ہے۔ کیونکہ اس سے یہ نکلتا ہے کہ ان کلمات میں ایک الفی مد پر قصر کا اطلاق سکون ہی کی وجہ سے کیا گیا ہے۔ ورنہ اگر سکون نہ ہوتا تو اس پر قصر کا اطلاق ہی نہ کرتے۔ بلکہ اس کو مد طبعی کہتے۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم (۴۹) یعنی نہ طول جائز ہے نہ قصر۔ طول تو اس لئے جائز نہیں کہ روم کی صورت میں اجتماع سببین کی شکل پیدا نہیں ہوتی۔ اس لئے اس صورت میں مدِ متصل کی عام مقدار یعنی توسط سے بڑھانا اور طول کرنا بھی جائز نہیں رہتا۔ اور قصر کے جائز نہ ہونے کی وجہ یہاں بھی وہی ہے جو وقف بالاسکان اور بالاشمام کی صورت میں ہوتی ہے کہ اس صورت میں سبب اصلی یعنی ہمزہ کا الغاء لازم آتا ہے واللہ اعلم۔ ایسے ہی اگر کسی کلمہ میں مدلازم اور مدعارض ایک دم جمع ہو جائیں جیسے عَلَیْهَا صَوَآفَّ اور وَلَا جَآنٌّ وغیرہ تو اس صورت میں وقف کی تینوں کیفیتوں میں صرف طول ہی ہو گا۔ کیونکہ اگر یہاں قصر یا توسط کیا جائے گا۔ تو اس سے سبب اصلی کا الغاء اور سبب عارض کا اعتبار لازم

آئے گا۔ کیونکہ مد لازم کے ہوتے ہوئے نہ توسط ہو سکتا ہے نہ قصر۔ خوب سمجھ لو۔

(۵۰) خلافِ جائز سے وہ وجوہ مراد ہیں جن میں سے ایک کا پڑھ لینا ہی کافی ہو۔ اور اس ایک کے پڑھ لینے سے قرأۃ یا روایت کی تکمیل ہو جاتی ہو۔ جیسا کہ کیفیت وقف میں اسکان، اشمام اور روم اور جیسے مد عارض میں طول، توسط، قصر۔ کہ ان میں سے ایک ہی کے پڑھ لینے سے روایت کامل ہو جاتی ہے۔ تو اب مطلب یہ ہوگا کہ مد عارض وقفی اور لین عارض کی تینوں وجوہ کا اور ایسے ہی متصل اور منفصل کے بارے میں جو کئی اقوال آئے ہیں۔ ان سب کا یا بحالتِ وقف کسرہ میں اسکان اور روم کا اور ضمہ میں اسکان۔ روم اور اشمام کا ہر جگہ جمع کرنا مناسب نہیں۔ بلکہ بلاضرورت معیوب ہے۔ ہاں افہام و تفہیم کی غرض سے جمع کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں بلکہ انکا فرق طلبہ کے ذہن نشین کرانے کی غرض سے کبھی کبھی جمع کرنا بہتر ہے۔ اور متن میں افادہ سے مراد افہام و تفہیم ہی ہے اور متن میں خلاف جائز کی مثال جو اوجہ بسملہ سے دی گئی ہے۔ تو اس سے بھی وقف اور مد ہی کی وجوہ مراد ہیں یعنی طول، توسط، قصر مع الاسکان اور قصر مع الروم۔ اور خلاف جائز کے مقابلے میں خلاف واجب ہے اور خلاف واجب سے وہ وجوہ مراد ہیں جن میں سے ہر ایک کا پڑھنا ضروری ہو اور ایک کے پڑھ لینے سے روایت کی تکمیل نہ ہوتی ہو۔ جیسی کہ سورۂ طور ع ۲ میں اَمْ هُمُ الْمُصَيْطِرُوْنَ کہ اس میں صاد اور سین دونوں ہیں یا جیسا کہ بطریق جزری نون ساکن تنوین کا لام و راء میں ادغام بالغنہ و بلاغنہ اور مد منفصل میں مد و قصر اور سکتات اربعہ میں سکتہ و ترک سکتہ کہ ان سب میں جو خلاف ہے وہ خلاف واجب ہے۔ کیونکہ ان میں سے صرف کسی ایک وجہ کے پڑھ لینے سے اس خاص طریق کے موافق روایت کی تکمیل نہیں ہوتی ۱۲۔

(۵۱) غیر اولیٰ یعنی غیر بہتر اور مطلب یہ ہے کہ اس فصل میں جن وجوہ کو ناجائز بتایا گیا ہے مثلاً الرَّحِیْمِ، الرَّحِیْمِ اور الْعٰلَمِیْنَ کی اڑتالیس ضربی وجوہ میں سے چار یا چھ جائز وجوہ کے علاوہ باقی بیالیس یا چوالیس وجوہ یا وَالسَّمَآءَ بِنَآءً میں چار الفی اور بِنَآءً میں دو الفی توسط یا مِنْ جُوْعٍ میں توسط اور مِنْ خَوْفٍ میں طول وغیرہ وغیرہ تو ان کو ناجائز اس معنی کر کے کہا ہے کہ یہ خلاف اولیٰ ہیں جن کا اختیار کرنا قراء ماہرین کے لئے مناسب نہیں۔ ورنہ یہ شرعاً حرام ہیں نہ مکروہ۔ چنانچہ اسی وسعت و گنجائش ہی کی بناء پر بعض حضرات تحسین لہجہ کی غرض سے کبھی بجائے تساوی اور توافق کے تنوع یعنی کہیں طول کہیں توسط اور کہیں قصر کو بھی اختیار کر لیتے ہیں۔ لیکن لہجہ کی رعایت

کی وجہ سے افراط و تفریط کے جائز ہونے کی کوئی گنجائش نہیں۔ یعنی یہ کہ قصر میں اتنا مبالغہ کیا جائے کہ حرف مد سرے سے حذف ہی ہو جائے یا اس کی مقدار اصلی پوری نہ ہو اور ایسے ہی طول میں اتنی تطویل کی جائے کہ مقدار اقوالِ مرویہ سے بڑھ جائے۔ یہ دونوں باتیں قطعاً ناجائز ہیں نیز یہ کہ اس تنوع کی ضرورت صرف کلماتِ موقوفہ ہی کے مدود میں محسوس ہو سکتی ہے درمیانی کلمات میں نہ اس کی ضرورت پیش آتی ہے۔ اور نہ اس کی وجہ سے لہجہ میں کوئی حسن ہی پیدا ہوتا ہے۔ مگر یہ ملحوظ رہے کہ یَشَآءُ اور قُرُوْٓءٍ جیسی مثالوں میں وقف بالاسکان کی صورت میں قصر اور روم کی صورت میں قصر و طول، اس قبیل سے نہیں ہیں۔ یعنی یہ خلاف اولیٰ نہیں بلکہ ناجائز و ممنوع ہیں۔ کیونکہ ان کلمات میں قصر سے مدِ متصل کا ترک اور طول سے خلاف مروی لازم آتا ہے خوب سمجھ لو۔ (۲)

(۵۲) پس اختلاف مرتب ایسے اختلاف کو کہتے ہیں جس میں ایک کلمہ کی دو وجوہ میں سے ہر وجہ کے اختیار کرنے کے لئے دوسرے کلمہ کی وجوہ کو دیکھنا پڑتا ہو۔ چنانچہ متن کی مثال فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ الخ میں دو وجہیں تو لفظ اٰدَمُ میں ہیں یعنی میم کا رفع اور نصب۔ اور دو وجہیں کَلِمٰتٍ میں ہیں۔ تاء کا نصب اور رفع اور قرأت کی ترتیب اس طرح ہے کہ اگر اٰدَمُ میں رفع پڑھا ہے تو کَلِمٰتٍ میں نصب پڑھا جائے گا اور اگر اٰدَمُ میں نصب پڑھا ہے تو کَلِمٰتٌ میں رفع پڑھا جائے گا یہ مستقل دو قرأتیں ہیں۔ پہلی یعنی اٰدَمُ میں رفع اور کَلِمٰتٍ میں نصب اکثر قراء کی قرأت ہے اور اس میں اٰدَمُ فَتَلَقّٰٓى کا فاعل اور کَلِمٰتٍ اسکا مفعول ہے اور دوسری یعنی اٰدَمُ میں نصب اور کَلِمٰتٌ میں رفع والی قرأت امام ابن کثیر مکی رح کی ہے اور اس میں پہلی کے برعکس ہے یعنی اس میں اٰدَمَ مفعول ہے اور کَلِمٰتٌ فاعل۔ پس ان دونوں قرأتوں میں خلط کرنا اس طرح کہ اٰدَمُ کے رفع کے ساتھ کَلِمٰتٌ میں بجائے نصب کے رفع پڑھا جائے یا اٰدَمَ کے نصب کے ساتھ کَلِمٰتٌ میں بجائے رفع کے نصب پڑھا جائے یہ حرام ہے کیونکہ اس سے کلام صحیح اسلوب پر نہیں رہتا اور اس سے صحیح معنی مفہوم نہیں ہو سکتے۔ جیسا کہ اہلِ علم پر مخفی نہیں اور اس مسئلہ کے یہاں بیان کرنے کی مؤلف نے ضرورت اس لئے محسوس کی کہ اوپر شروع فصل سے مد کی ضربی وجوہ کی تفصیل بیان ہوتی چلی آرہی ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ان وجوہ میں سے بعض جائز ہیں اور بعض ناجائز اور پھر آخر میں اس پر تنبیہ فرمائی کہ اس فصل میں ناجائز بمعنی غیر اولیٰ ہے۔ شرعی حرام یا مکروہ کے

ہیں اتنا فرق ہے کہ پہلی دفعہ میں جمع غیر مرتب تھا۔[۱۲] اور جمع ثانی میں سورتوں کی ترتیب کا بھی لحاظ رکھا گیا ہے۔ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس کام کو حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے سپرد کیا۔ کیوں کہ یہ کاتب الوحی تھے[۱۳] اور عرضۂ اخیرہ[۱۴] کے مشاہد اور اسی عرضہ کے موافق جناب حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو قرآن سنایا تھا۔ اور باوجود سارے کلام مجید مع سبعہ احرف[۱۵] کے حافظ ہونے کے پھر بھی یہ احتیاط اور اہتمام تھا کہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حکم تھا کہ جو کچھ جس کے پاس قرآن شریف لکھا ہوا ہو وہ لاکر پیش کر دیں۔ اور کم از کم دو دو گواہ بھی ساتھ رکھتا ہو کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے یہ لکھا گیا ہے۔ اور جیسا کہ

---

میں بھی ہوتا تھا۔ اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلفائے راشدین کے مبارک عہد میں بھی ہوا اور رہا بھی صحابہ کرام کے اجماع سے تو پھر اس رسم میں جو اسوقت سے چلی آرہی ہے۔ گو یہ بعض موقعوں میں تلفظ کے مطابق نہیں شک کرنا یا اس کو چھوڑ کر دوسری طرح لکھنا قطعاً جائز نہیں۔ ورنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اجماعی عمل کی مخالفت لازم آئے گی جس کی اسلام میں قطعاً کوئی گنجائش نہیں (دیکھو سورہ نساء رکوع ۱۷ آخری آیت ۱۲)

(۱۱) جمع اول سے مراد عہد صدیقی کی جمع ثانی سے مراد دور عثمانی کی جمع ہے ۱۲

(۱۲) یعنی اس میں سورتوں کی یہ موجودہ ترتیب نہیں قائم کی گئی تھی اور نہ آیات کی ترتیب کا اس میں بھی لحاظ رکھا گیا تھا۔ کیونکہ آیتوں کی ترتیب قطعی طور پر توقیفی ہے تفصیل عمدۃ البیان میں ملے گی ۱۲

(۱۳) یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں قرآن مجید لکھنے کی خدمت انجام دیتے تھے اور الوحی سے مراد یہاں قرآن ہی ہے۔ اور گو کتابتِ وحی کا کام بعض دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہم بھی کرتے تھے۔ لیکن یہ چونکہ اس کام میں سب سے زیادہ ماہر اور اس فن کے سب سے زیادہ جاننے والے تھے۔ اس لیے حضرت ابوبکر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما نے اس کام کا ذمہ دار اور نگرانِ اعلیٰ انہی کو مقرر فرمایا ۱۲

(۱۴) عرضہ کے معنی دور کے ہیں۔ اور عرضۂ اخیرہ کا مطلب ہے آخری دور۔ روایات میں آتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہر سال رمضان المبارک میں قرآن مجید کے نازل شدہ حصہ کا حضرت جبریل علیہ السلام کے

صحابہ کرامؓ نے حضرت رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے لکھا تھا ویسا ہی حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما نے لکھوایا تھا۔ بلکہ بعض ائمہ اہلِ رسم اس کے قائل ہیں کہ یہ رسم عثمانی حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے امر اور املا[16] سے ثابت ہوئی ہے۔ اس طرح پر یہ قرآن شریف باجماع صحابہ کرامؓ اس رسم خاص[17] پہ غیر معرب غیر منقط[18] لکھا گیا۔ اس کے بعد قرنِ ثانی[19] میں آسانی کی غرض سے اعراب اور نقطے بھی حروف میں دے دئے گئے۔ اب معلوم ہوا کہ یہ رسم توقیفی ہے ورنہ جس طرح ائمہ دین نے اعراب اور نقطے آسانی کے لئے دیئے ہیں۔ ایسا ہی رسم غیر مطابق کو مطابق کر دیتے۔ اور یہ بات بعید از قیاس ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق یا حضرت عثمان رضی اللہ عنہما اور جمیع صحابہؓ اس غیر مطابق اور زوائد کو دیکھتے اور پھر اس کی اصلاح نہ فرماتے۔ خاص کر قرآن شریف میں اسی واسطے جمیع خلفاء اور صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین اور ائمہ اربعہ وغیرہم نے اس رسم کو تسلیم کیا ہے۔ اور اس کے خلاف کو خلاف[20] کی جگہ جائز نہیں رکھا۔ اور بعض اہلِ کشف[21] نے اس رسم خاص میں

---

ساتھ دور فرمایا کرتے تھے اور جس رمضان کے بعد آپؐ کا وصال ہونا تھا اس میں جو دور فرمایا اس کو عرضہ اخیرہ کہتے ہیں ۱۲ (۱۵) یعنی وہ تمام لغات عرب جن میں وحی الٰہی نے قرآن کی تلاوت کرنے کی اجازت دی تھی۔ انہی لغات کو سبعۃ احرف کہتے ہیں تفصیل عنایات رحمانی شرح شاطبی مؤلفہ حضرت قاری فتح محمد صاحب کے مقدمہ میں دیکھئے ۱۲ (۱۶) یعنی آپؐ کے حکم اور آپؐ کے لکھوانے سے۔ املا کے معنی لکھوانے کے آتے ہیں ۱۲ (۱۷) یعنی یہی موجودہ رسم جو بعض موقعوں میں تلفظ کے مطابق نہیں (۱۸) یعنی بغیر اعراب اور بغیر نقطوں کے۔ اور مطلب یہ ہے کہ نہ حرکتیں تھیں نہ نقطے محض حروف کی شکلیں ہی تھیں۔ اب رہا یہ سوال کہ صحابہؓ نے اعراب اور نقطے

بڑے بڑے اسرار بیان کئے ہیں[22] جس کا خلاصہ یہ ہے کہ یہ رسم بمنزلۂ حروف مقطعات اور آیات متشابہات کے ہے (وَمَا یَعْلَمُ تَاْوِیْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ ۘ وَالرّٰسِخُوْنَ فِی الْعِلْمِ یَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِهٖ ۙ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا)[23] اور چوتھے علم قرأت ہے اور یہ وہ علم ہے جس سے اختلافِ الفاظ[24] وحی کے

---

کیوں نہیں لگائے اس سوال کا جواب رسم کی کتابوں میں مل سکتا ہے ۱۲ (19) یعنی عہدِ صحابہؓ کے بعد کا زمانہ ۱۲ (20) اس فقرے کا مطلب یہ ہے کہ غیر مطابق رسم کو تلفظ کے مطابق کر دینے کو جائز نہیں رکھا ۔کیونکہ غیر مطابق کا خلاف مطابق ہے ۔جس کو اس کے خلاف یعنی غیر مطابق کی جگہ جائز نہیں رکھا۔پس الرَّحْمٰن بے الف اور لَا اَذْبَحَنَّهٗ بالفِ زائد کے خلاف یعنی الرَّحْمٰن بالالف اور لَا اَذْبَحَنَّهٗ بے الف زائد کو اس کے خلاف یعنی الرَّحْمٰن بے الف اور لَا اَذْبَحَنَّهٗ بالف زائد کی جگہ جائز نہیں رکھا ۱۲ (21) یہ اولیاء اللہ کا ایک گروہ ہے جن پر بعض دفعہ اللہ کے حکم سے بعض مخفی چیزیں ظاہر ہو جاتی ہیں ۱۲ (22) اسرار جمع سر کی ہے جس کے معنی راز اور بھید کے [illegible] مطلب یہ ہے کہ بعض اولیاء اللہ نے اس غیر مطابق رسم میں بعض بڑے بڑے راز [illegible] بیان کئے ہیں ۱۲ (23) وَمَا یَعْلَمُ الخ کا مطلب یہ ہے کہ اس کی حقیقت کو اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا اور جو لوگ علم میں پختہ اور مضبوط ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم اس پر ایمان لائے یہ سب ہمارے پروردگار ہی کی طرف سے ہے۔ انتہٰی ۔مطلب یہ ہے کہ جس طرح قرآن مجید کی بعض آیات اور بعض حروف ایسے ہیں جن کی حقیقی مراد تک مخلوق کی رسائی نہیں جن کو آیات متشابہات اور حروف مقطعات کہتے ہیں، لیکن ایمان لانا ان پر بھی ضروری ہے ۔اسی طرح قرآن مجید کے بعض کلمات کی رسم کے تلفظ کے خلاف ہونے کی وجہ بھی اگرچہ ہمیں معلوم نہیں ہو سکتی ۔لیکن اعتقاد یہی رکھنا چاہیئے کہ یہ صحیح اور درست ہے ۔کیونکہ یہ رسم عام اور معمولی درجہ کے لوگوں کی ایجاد نہیں بلکہ صحابہ کرامؓ کی اختیار کردہ ہے ۔جو ساری امت کے بہترین افراد ہیں اور علومِ قرآنیہ میں سب سے زیادہ ماہر ہیں ۔پھر یہ کہ صحابہ کرامؓ نے بھی اس رسم کو اپنی رائے اور اپنی مرضی سے اختیار نہیں فرمایا تھا ۔بلکہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے املا اور آپ

معلوم ہوتے ہیں۔ اور قرأت دو قسم پر ہے۔ ایک تو وہ قرأت ہے جس کا پڑھنا صحیح ہے اور اس کی قرآنیت کا اعتقاد کرنا ضروری اور لازمی ہے اور انکار اور استہزاء

---

کے حکم سے عمل میں آئی تھی۔ تو پھر اس میں شک کرنے اور اس کے غلط ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہو سکتا ۱۲ (۲۴) یعنی الفاظ قرآن کے ادا کرنے کے مختلف طریقے، قرآن عزیز کے بہت سے کلمات ایسے ہیں جن کو وحی الٰہی نے کئی کئی طرح پڑھنے کی اجازت دی ہے۔ مثلاً سورۂ بقرہ ع ۶ میں وَلَا یُقْبَلُ میں تذکیر و تانیث یعنی وَلَا یُقْبَلُ اور وَلَا تُقْبَلُ۔ اَلْقُدُس جہاں بھی آئے۔ اس میں دال کا ضمہ اور سکون یعنی اَلْقُدُس اور اَلْقُدْس لفظ اَلْبُیُوْت میں بآء کا ضمہ اور کسرہ یعنی اَلْبُیُوْت اور اَلْبِیُوْت، اَوْجَذْوَةٍ قصص ع ۴ میں جیم کا فتحہ، ضمہ اور کسرہ یعنی جَذْوَةٍ، جُذْوَةٍ، جِذْوَةٍ اور موسیٰ عیسیٰ کبریٰ، ذکریٰ تقویٰ وغیرہ جیسے اُن تمام کلمات میں جو فَعْلیٰ، فِعْلیٰ، فُعْلیٰ کے وزن پر یا ان کے مشابہ ہوں۔ دو وجوہ یعنی فتحہ اور امالہ صحیح اور جائز ہیں لیکن ان اختلافات اور ان قرأت کا پڑھنا اس وقت تک جائز نہیں جب تک یہ معلوم نہ ہو کہ لَا یُقْبَل میں تذکیر کس قاری کی قرأت ہے اور تانیث کس کی۔ اور ایسے ہی اَلْقُدُس میں ضمہ کس کے لئے ہے اور سکون کس کے لئے اور اَلْبُیُوْت میں کسرہ کس کے لئے ہے اور ضمہ کس کے لئے جَذْوَةٍ میں فتحہ کس کی قرأت ہے کسرہ کس کی اور ضمہ کس کی۔ اور موسیٰ عیسیٰ وغیرہ میں فتحہ کس کے لئے ہے۔ اور امالہ کس کے لئے۔ بس علم قرأت میں قرآنی کلمات کے یہی اختلافات بیان کئے جاتے ہیں اور متن میں اختلافِ الفاظ سے مراد اسی نوعیت کے اختلافات ہیں۔ پس مطلب مؤلف کا یہ ہے کہ جس طرح قاری مقری کیلئے علم تجوید، علم اوقاف اور علم رسم کا جاننا ضروری ہے۔ اسی طرح اس کیلئے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ علم قرأت کو جانے تاکہ اسکو معلوم ہو کہ فلاں کلمہ کو کس کس طرح پڑھا جا سکتا ہے اور فلاں کو کس کس طرح اور یہ بھی معلوم ہو کہ وہ جس قاری کی قرأت یا جس راوی کی روایت میں پڑھ رہا ہے اسکا اس اختلافی کلمہ میں کیا مذہب ہے اور وہ اس کو کس طرح پڑھتا ہے تاکہ خلط فی القرأت یا فی الروایت نہ ہونے پائے۔ کیونکہ یہ حرام اور ممنوع ہے۔ جیسا کہ اوجہ مد کی بحث کے آخر میں اختلاف مرتب

گناہ اور کفر ہے۔ اور یہ وہ قرأت ہے جو قراء عشرہ[25] سے بطریق تواتر اور شہرت[26] ثابت ہوئی ہے[27]۔ اور جو قرأت ان سے بطریق تواتر اور شہرت ثابت نہیں ہوئیں یا اُن کے ماسوا سے مروی ہیں وہ سب شاذہ[28] ہیں۔ اور شاذہ کا حکم یہ ہے کہ اس کا پڑھنا قرأت کے اعتقاد سے یا اس طرح کہ سامع کو قرآن شریف پڑھے جانے کا وہم ہو حرام اور ناجائز ہے۔ آج کل یہ بلا بہت ہو رہی ہے کہ کوئی

---

اور غلط فی الروایت کے بیان میں اس مسئلہ کی وضاحت گزر چکی ہے۔ رہا یہ سوال کہ آخر اسکی ضرورت ہی کیا کہ قاری تمام قرأتوں کو جانے کیا۔ یہ کافی نہیں کہ ایک ہی روایت کے مسائل کو سیکھ کر اسی کو پڑھنا پڑھانا شروع کر دے۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ تمام قرأتوں کا جاننا اور ان کا سیکھنا اگرچہ فرضِ عین تو نہیں۔ لیکن فرض کفایہ ضرور ہے۔ تاکہ کلمات قرآنیہ کی مختلف ادائیں محفوظ رہ سکیں۔ اور اگر ساری امّت ان مختلف قرأتوں کا سیکھنا سکھانا اور ان کا پڑھنا پڑھانا ترک کر دے تو اس سے قرآن مجید کی بہت سی لغات متروک ہو جائیں گی۔ جو پوری امّت کے لئے بڑی محرومی اور نقصان کی بات ہو گی۔ اس لئے ان قرأتوں کی حفاظت بھی بلاشبہ ضروریاتِ دین میں سے ہے۔ علاوہ ازیں علمِ قرأت کے جاننے اور اس کے حاصل کرنے سے علمِ تفسیر میں بھی بہت مدد ملتی ہے اور اس کے علاوہ اور بھی بہت سے فوائد ہیں۔ جن کا تفصیلی بیان قرأت ہی کی کتابوں میں مل سکتا ہے۔ اور اس موضوع پر مفصّل کلام انشاء اللہ تعالیٰ عمدۃ البیان فی نفائس القرآن میں آئے گا ۱۲

(۲۵) یعنی دس قاری اور مراد ان سے مندرجہ ذیل دس حضرات ہیں (۱) امام نافع مدنی (۲) امام ابن کثیر مکی (۳) امام ابو عمرو بصری (۴) امام ابن عامر شامی (۵) امام عاصم کوفی (۶) امام حمزہ کوفی (۷) امام کسائی کوفی (۸) امام ابو جعفر مدنی (۹) امام یعقوب حضرمی (۱۰) امام خلف کوفی اور ان دس حضرات کو صاحب اختیار ائمہ بھی کہتے ہیں جس کی وجہ آیندہ حاشیہ میں آرہی ہے ۱۲

(۲۶) بطریقہ تواتر اور شہرت ثابت ہونے کا مطلب یہ ہے کہ یہ قرأتیں ان حضرات سے ایسی مسلسل اور لگاتار نقل کے ذریعے پہنچیں اور ثابت ہوئی ہیں۔ جس میں جھوٹ اور غلط بیانی کا امکان

قرأت متواترہ پڑھے تو مسخراپن کرتے ہیں اور ٹیڑھی بانکی قرأت سے تعبیر کرتے ہیں اور بعض حفاظ قاری صاحب بننے کو تفسیر وغیرہ دیکھ کر اختلافِ قرأت سے پڑھنے لگتے ہیں۔ اور یہ تمیز[۲۹] نہیں ہوتی کہ یہ کون سی قرأت ہے۔ آیا پڑھنا صحیح ہے یا نہیں۔ اور شاذ ہے یا متواترہ۔ دونوں[۳۰] حضرات کا حکم ماسبق سے معلوم ہو چکا کہ کس درجہ بُرا کرتے ہیں۔

---

نہیں۔ اور جو قرأتیں بطریقہ تواتر اور شہرت ثابت ہوئی ہیں۔ ان کو قرأتِ متواترہ و مشہورہ کہتے ہیں۔ پس قرأت متواترہ ایسی قرأتوں کو کہتے ہیں جن کے نقل کرنیوالے اور اگلوں سے پچھلوں تک پہنچانے والے ہر زمانہ میں اتنے کثرت سے رہے ہوں کہ ان کا غلط بیانی کرنا عقلاً محال ہو۔ اور ان قرأتوں کا یہی حال ہے ۱۲ (۲۷) قرأتوں کی ان حضرات کی طرف نسبت اور ان سے ان قرأتوں کے ثابت ہونے کا مطلب یہ نہیں کہ یہ حضرات ان قرأتوں کے معاذ اللہ موجد ہیں کیونکہ انہوں نے اپنی جانب سے قرآن میں ایک حرف بھی نہیں پڑھا۔ بلکہ وہی پڑھا ہے جو انہیں نہایت معتبر اور ثقہ شیوخ کے واسطے سے خود نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پہنچا تھا بلکہ ان کی طرف قرأتوں کی نسبت اسلئے کی جاتی ہے کہ انہوں نے اختلافی کلمات میں اپنے لئے ان وجوہ کو اختیار کر لیا تھا۔ جو ان کے نزدیک عربیت میں قوی تر اور رسم کے موافق تھیں۔ مثال کے طور پر ایک نے وَلَا يُقْبَلُ میں تذکیر کو اختیار کیا اور دوسرے نے تانیث کو۔ اور ایسے ہی ایک نے جُذْوَةٍ میں فتحہ کو اختیار کیا دوسرے نے کسرہ کو اور تیسرے نے ضمہ کو علیٰ ہذا القیاس ایک نے موسیٰ عیسیٰ جیسے کلمات میں اپنے لئے فتحہ والی وجہ کو اختیار کر لیا اور دوسرے نے امالہ والی وجہ کو وغیرہ وغیرہ۔ تو اس تذکیر و تانیث یا فتحہ، ضمہ اور کسرہ یا فتحہ اور امالہ کو انہوں نے اپنی جانب سے پڑھنا شروع نہیں کر دیا تھا۔ بلکہ یہ تمام وجوہ ان تک ان کے شیوخ اور اساتذہ کی وساطت سے خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہنچی تھیں۔ پس انہوں نے صرف اتنا ہی کیا کہ ایک کلمہ کی مختلف وجوہ اور مختلف قرائتوں میں سے اپنے لئے ایک کو اختیار کر لیا۔ اور پھر عمر بھر اسی کے پڑھنے پڑھانے میں مشغول رہے۔ پس اسی بناء پر ان قرائتوں کی نسبت ان حضرات کی طرف کی جاتی ہے اور اسی لئے انکو صاحب اختیار ائمہ کہتے ہیں واللہ اعلم وعلمہ اتم ۱۲ (۲۸) شاذہ مقابل ہے متواترہ کا۔ پس قرأتِ شاذہ ایسی قرائتوں کو

# دوسری فصل

قرآن شریف کو الحان[1] اور نغمہ کے ساتھ پڑھنے میں اختلاف ہے۔ بعض

---

کہتے ہیں جن کے نقل کرنے والوں کی اتنی کثرت نہ رہی ہو۔ چنانچہ یہ اسی صورت سے نقل ہوتی رہی ہیں ۱۲
(۲۹) اس لئے کہ کتب تفسیر میں تو صرف یہی چیز بیان کی جاتی ہے۔ کہ اس کلمہ میں اتنی اور یہ قرائتیں ہیں۔ یہ بات بیان نہیں کی جاتی کہ ان میں سے فلاں قرأت کس امام سے منقول ہے اور فلاں کس سے اور یہ بحث بھی نہیں کی جاتی کہ ان قرائتوں میں سے متواتر کونسی ہے اور شاذ کونسی۔ یہ ساری تفصیلات تو قرأت ہی کی کتابوں میں ملتی ہیں۔ پس تفاسیر دیکھنے سے نفس قرات کا علم تو ہو سکتا ہے۔ لیکن اُن کے متواترہ یا شاذہ ہونے کا علم نہیں ہو سکتا۔ اور نہ ہی ان کی نسبت کا پتہ چل سکتا ہے۔ اسی لئے مؤلف نے فرمایا ہے کہ تمیز نہیں ہو سکتی۔ لہٰذا جس شخص کو مختلف قرأتوں کے پڑھنے کا شوق ہو تو وہ محض کتب تفسیر کے دیکھنے پر ہی اکتفا نہ کرے۔ بلکہ اُسے چاہیئے کہ وہ علم قرأت کی جو خاص کتابیں ہیں مثلاً تیسیر، شاطبیہ النشر اور اتحاف وغیرہ۔ اُن سے بھی استفادہ کرے۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم ۱۲
(۳۰) یعنی ان کا بھی جو قرأت متواترہ کو ٹیڑھی بانکی قرأتوں سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور ان کے ساتھ استہزاء اور تمسخر کرتے ہیں۔ اور ان کا بھی جو متواترہ اور شاذہ میں تمیز کئے بغیر محض کتب تفسیر دیکھ کر مختلف قرأتیں پڑھنا شروع کر دیتے ہیں۔ لہٰذا طلبائے تجوید کو چاہیئے کہ وقت ہو تو علم تجوید سے فراغت کے بعد علم قرأت بھی ضرور حاصل کریں۔ اور اگر وقت نہ ہو یا ذہن اجازت نہ دیتا ہو تو بغیر پڑھے خواہ مخواہ اپنے آپ کو قاری جتلانے کی غرض سے اِدھر اُدھر سے سُن سُنا کر مجالس میں پڑھنا شروع نہ کر دیں۔ ۱۲

**حواشی فصل دوم**
(۱) الحان کے معنی لب و لہجہ کے اور انغام کے معنی راگ راگنی کے آتے ہیں۔ اگرچہ متن کی عبارت کے ابتدائی حصہ کے بظاہر یہ مترشح ہوتا ہے کہ الحان اور انغام ایک ہی کیفیت کے دو نام ہیں۔ اور انغام، الحان ہی کو کہا گیا ہے۔ جیسا کہ فرمایا (قرآن شریف کو الحان اور انغام کے ساتھ پڑھنے میں اختلاف ہے۔ بعض حرام، بعض مکروہ، بعض مباح، بعض مستحب کہتے ہیں الخ

حرام، بعض مکروہ، بعض مباح، بعض مستحب کہتے ہیں۔ پھر اطلاق اور تقیید میں بھی اختلاف ہے۔ مگر قولِ محقق اور معتبر یہ ہے۔ کہ اگر قواعد موسیقیہ کے لحاظ سے قواعد تجوید کے بگڑ جائیں تب تو مکروہ یا حرام ہے ورنہ مباح ہے یا مستحب اور

---

پس اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اختلاف کا تعلق دونوں ہی کے ساتھ ہے۔ اور حرمت و کراہیت یا استحباب و اباحت کا حکم دونوں ہی پر لاگو ہوتا ہے۔ اور دونوں ایک ہی حکم کے تحت میں آتے ہیں۔ لیکن واقعہ یہ نہیں بلکہ ان دونوں میں بہت بڑا فرق ہے۔ اور وہ یہ کہ الحان تو عربوں کی طرزِ طبعی کا نام ہے۔ اور انغام آواز کے مد و جزر اور اتار چڑھاؤ کی اس کیفیت کو کہتے ہیں جو قواعدِ موسیقیہ کے تحت پیدا کی جاتی ہے چنانچہ اسی فصل میں کچھ آگے چل کر خود مؤلف نے بھی لہجہ اور نغمہ دونوں کی حقیقت الگ الگ بیان فرمائی ہے۔ اور مسئلہ کی نوعیت یہ ہے کہ الحان تو محمود اور مامور بہ ہے جیسا کہ حدیث میں وارد ہوا ہے: اقرءوا القرآن بلحونِ العرب واصواتها۔ وغیرہ وغیرہ۔ دیکھو معلم التجوید، خاتمہ کی دوسری فصل۔ اور انغام مذموم اور منہی عنہ ہے۔ جو قرأتِ قرآن میں جائز نہیں۔ اور یوں بھی محاورہ اور زبان کے استعمال سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ الحان اور لہجہ کا استعمال قرآن مجید ہی کے ساتھ مخصوص ہے۔ اور نغمہ کا استعمال قرآن کے لیے نہیں ہوتا۔ اس کا استعمال شعر اور غزل وغیرہ کو ذوق و شوق اور ترنم کے ساتھ پڑھنے پر ہوتا ہے۔ مگر چونکہ مؤلفؒ کو ان دونوں کے متعلق کچھ کہنا تھا اور دونوں ہی کا حکم بیان فرمانا تھا۔ اس لئے عنوان میں بھی ان دونوں ہی کا ذکر فرما دیا۔ لیکن چونکہ دونوں کی حقیقت الگ الگ اور ایک دوسرے سے مختلف تھی اس لئے آگے چل کر دونوں کا فرق بھی بیان فرما دیا واللہ اعلم (۲) لیکن استحباب و اباحت کا حکم الحان اور لہجہ ہی سے متعلق ہے۔ ورنہ انغام یعنی قواعد موسیقیہ کے تحت قرآن شریف پڑھنا قطعاً نادرست اور ممنوع ہے۔ اس کے مستحب یا مباح ہونے کی کوئی گنجائش نہیں۔ ہاں اگر قاری کے ارادہ یا اختیار کے بغیر از خود موسیقی کا کوئی قاعدہ پایا جائے تو اس پر ان شاء اللہ مواخذہ نہیں ہوگا۔ بشرطیکہ قاری قواعد تجوید کی پوری پوری پابندی کرے۔ اور تحسین صوت اور لہجہ کے اہتمام میں ان اصول اور قواعد کو نظر انداز نہ کرے جو ائمہ ادا سے منقول ہیں ۱۲ (۳) اطلاق کے معنی ہیں کسی شرط اور پابندی کا نہ لگانا اور تقیید اس کا متقابل ہے جس کے معنی ہیں شرط اور پابندی کا لگانا۔ پس مطلب یہ ہے کہ بعض لوگ الحان اور لہجہ کو علی الاطلاق یعنی کسی پابندی اور شرط کے بغیر حرام یا مکروہ یا مباح یا مستحب کہتے ہیں اور بعض پابندی

مطلقاً تحسین صوت سے پڑھنا مع رعایت قواعد تجوید کے مستحب اور مستحسن ہے
جیسا کہ اہل عرب عموماً خوش آوازی سے اور بلا تکلف بلا رعایت قواعد موسیقیہ کے بلکہ
اکثر قواعد موسیقیہ سے ذرہ بھر بھی واقف نہیں ہوتے اور نہایت خوش آوازی سے
پڑھتے ہیں اور یہ خوش آوازی ان کی طبعی اور جبلی ہے۔ اسی واسطے ہر ایک کا لہجہ
الگ الگ اور ایک دوسرے سے ممتاز ہوتا ہے۔ ہر ایک اپنے لہجہ کو ہر وقت
پڑھ سکتا ہے بخلاف انغام کے کہ ان کے اوقات مقرر ہیں کہ دوسرے وقت
میں نہیں ملتے اور نہ اچھے معلوم ہوتے ہیں یہاں سے معلوم ہو گیا کہ نغم اور لہجہ میں کیا
فرق ہے۔ طرز طبعی کو لہجہ کہتے ہیں بخلاف نغم کے۔ اب یہ بھی معلوم کرنا ضروری ہے

---

اور شرط لگا کر حکم لگاتے ہیں۔ مثلاً یہ کہ اگر الحان کے ساتھ پڑھنے میں لحن جلی واقع ہو تو ایسا الحان او لہجہ حرام ہے۔ اور اگر
لحن خفی واقع ہو تو ایسا لہجہ مکروہ ہے اور اگر الحان اور لہجہ کے ساتھ پڑھنے میں لحن جلی نہ واقع ہو تو ایسا لہجہ
مباح ہے۔ اور اگر لہجہ کے ساتھ پڑھنے میں لحن خفی بھی نہ واقع ہو تو ایسا الحان اور لہجہ مستحب ہے۔ مگر تقیید
والا قول ہی احسب اور پسندیدہ ہے۔ لہجہ کو علی الاطلاق جائز کہنا صحیح نہیں۔ چنانچہ آگے خود مؤلف نے بھی
تقیید والے قول ہی کو قول محقق اور معتبر فرمایا ہے۔ جیسا کہ فرماتے ہیں (مگر قول محقق اور معتبر یہ ہے کہ اگر قواعد
موسیقیہ کے لحاظ سے قواعد تجوید کے بگڑ جائیں تب تو مکروہ یا حرام ہے ورنہ مباح یا مستحب
اور حدیث سے بھی تقیید والے قول ہی کی تائید ہوتی ہے۔ چنانچہ حدیث میں الحان کے جائز ہونے کے لئے
العرب کی قید لگائی گئی ہے کما قال صلعم اقرءوا القرآن بلحون العرب واصواتہا پس لہجہ وہی مامور
ہے جو عربوں کا ہو اور ساتھ ہی آپ نے اس لہجہ کی بھی نشاندہی فرما دی ہے جو منہی عنہ ہے۔ چنانچہ ارشاد نبوی
ہے وایاکم ولحون اھل الفسق والعشق والکتابین (نہایت القول المفید) (یعنی عاشقوں فاسقوں
اور یہود و نصاریٰ کے لہجوں سے بچو۔ واللہ تعالیٰ اعلم ۱۲ (۴) علم موسیقی اس علم کا نام ہے جس میں راگ راگنیوں اور
گانے بجانے سے متعلق بحث کی جاتی ہے اور اس فن کے قواعد بیان کئے جاتے ہیں ۱۲ (۵) لیکن قواعد موسیقیہ سے قواعد
تجوید اسی صورت میں بگڑتے ہیں جب قاری حروف کی صحتِ ادا سے قطع نظر کر کے محض لہجہ ہی کے درپے ہو جائے

کہ انغام کسے کہتے ہیں۔ وہ یہ ہے کہ تحسین صوت کے واسطے جو خاص قواعد مقرر کئے گئے ہیں ان کا لحاظ کر کے پڑھنا یعنی کہیں گھٹانا کہیں بڑھانا کہیں جلدی کرنا کہیں نہ کرنا۔ کہیں آواز کو پست کرنا کہیں بلند کرنا۔ کسی کلمہ کو سختی سے ادا کرنا کسی کو نرمی سے۔ کہیں رونے کی سی آواز نکالنا۔ کہیں کچھ کہیں کچھ جو جانتا ہو وہ بیان کرے البتہ جو بڑے بڑے اس فن کے ماہر ہیں۔ ان کے قول یہ سنے گئے ہیں کہ اس سے کوئی آواز خالی نہیں ہوتی۔ ضرور بالضرور کوئی نہ کوئی قاعدہ موسیقی کا پایا جائے گا۔ خصوصاً جب انسان ذوق شوق میں کوئی چیز پڑھے گا۔ باوجودیکہ

---

اور آواز کے مد وجزر اور اس کے اتار چڑھاؤ ہی کو اپنا مقصود بنا لے۔ ورنہ جو لہجہ تجویدیہ کی حدود کے اندر رہ کر بنایا جاتا ہے۔ اس سے تو مشق میں اور پختگی پیدا ہوتی ہے اور قواعد تجویدیہ پر عمل کرنا آسان ہو جاتا ہے ۱۲ (۶) یعنی لہجہ کی رعایت کا خیال کئے بغیر، مطلب مؤلف کا یہ ہے کہ الحان کے ساتھ پڑھنے میں تو کچھ اختلاف ہے بھی۔ لیکن خوش آوازی کے ساتھ قرآن مجید کی تلاوت کرنے میں کوئی اختلاف نہیں۔ یہ بلاشبہ مستحب و مامور بہ ہے۔ احقر عرض کرتا ہے کہ اگر تحسین صوت مستحسن ہے تو لہجہ بھی یقیناً مستحسن و مستحب ہی ہے۔ کیوں کہ ظاہر ہے کہ حسن صوت کا اظہار بغیر لہجہ کے نہیں ہو سکتا پھر یہ کہ حدر میں تلاوت کرنے والا تو لہجہ سے ایک حد تک گریز کر بھی سکتا ہے۔ لیکن تدویر اور بالخصوص ترتیل میں تلاوت کرنے والے کے لئے تو لہجہ سے کسی طرح بھی مفر نہیں ہو سکتا اور اہل فن جانتے ہیں کہ جس طرح حدر میں پڑھنا مشائخ کا معمول ہے اسی طرح تدویر اور ترتیل میں پڑھنا بھی مشائخ ہی کا معمول اور پسندیدہ انداز ہے اور قراء سبعہ میں سے بعض حضرات کے ہاں تدویر اور بعض کے ہاں ترتیل خصوصیت کے ساتھ معمول بہ تھی چنانچہ علامہ شاطبیؒ نے امام حمزہ کوفیؒ کے وصف میں لِلْقُرْاٰنِ مُرَتِّلاً فرمایا ہے۔ ہاں لہجہ کے جائز ہونے کیلئے جو معیار اوپر متن میں بیان کیا گیا ہے۔ یعنی یہ کہ قواعد تجوید نہ بگڑنے پائیں اس کو ملحوظ رکھنا ازبس ضروری ہے ۱۲
(۷) مگر ہر شخص کی طرزِ طبعی کا نام لہجہ نہیں۔ بلکہ صرف ان خالص عربوں ہی کی طرز طبعی کو لہجہ کہیں گے۔

وہ کچھ بھی اس فن سے واقف نہ ہو مگر کوئی نہ کوئی نغم سرزد ہو گا۔ اسی واسطے بعض محتاط لوگوں نے اس طرح پڑھنا شروع کیا ہے کہ تحسین صوت کا ذرہ بھر بھی نام نہ آوے۔ کیونکہ تحسینِ صوت کو لازم ہے نغم اور اس سے احتیاط ہے اور یہی بعض اہلِ احتیاط اہلِ عرب کو کہتے ہیں کہ وہ لوگ تو گا کے پڑھتے ہیں۔ حالانکہ یہ تحسین کسی طرح ممنوع نہیں۔ اور نہ اس سے مضر ہے۔ خلاصہ اور ماحصل ہمارا یہ ہے کہ قرآن شریف کو تجوید سے پڑھنا اور فی الجملہ خوش آوازی سے پڑھے اور

---

جن کے انداز گفتگو اور انداز قرآن خوانی کو عجمیت نے متاثر نہ کیا ہو۔ رہے عجمی لوگ۔ سوانہیں تو عربی لہجہ سیکھنے کے لئے مشق کرنی ہی پڑے گی۔ ورنہ اگر ہر شخص کی طرز طبعی کو لہجہ کا نام دیدیا جائے گا تو ظاہر ہے کہ اس سے بِلحُونِ الْعَرَبِ کی قید بالکل بیکار ہو کر رہ جائے گی اور ہر قرآن پڑھنے والا خواہ وہ پنجابی ہو یا بنگالی۔ سندھی ہو یا افغانی پشتون ہو یا ایرانی۔ اپنے ماحول کی نغمہ سرائی کو قرآنی لہجہ ہی سے موسوم کرے گا اور اس کا غلط ہونا ظاہر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مجودین جہاں اپنے طلبہ کو الفاظِ قرآنیہ کی صحتِ ادا سکھلاتے ہیں۔ وہاں وہ ان کو بڑے اہتمام سے عربی لہجوں کی مشق بھی کراتے ہیں۔ چنانچہ حسینی، مصری، حجازی، رکبی، مایہ، محطا، عشاقی یہ سب عربی لہجوں ہی کے نام ہیں ۱۲ (۸) نغمہ اور لہجہ کے فرق کو طلبہ اس طرح سمجھیں کہ نغمہ قواعد موسیقیہ کے تابع ہے اور لہجہ قواعدِ تجوید کے تابع۔ مطلب یہ ہے کہ پڑھنے والا اگر آواز میں اتار چڑھاؤ اور مدوجزر ان قواعد کے تحت پیدا کرے جو علمِ موسیقی کے موجدین نے وضع کئے ہیں تب تو یہ انغام کہلائے گا اور اگر پڑھنے والا اپنے آپ کو قواعد تجوید کا پوری طرح پابند بنا کر آواز میں حسن پیدا کرے تو یہ الحان کہلائیگا اور اس کے مستحسن اور مستحب ہونے میں کوئی شک نہیں۔ خواہ یہ الحان خود بخود اور قاری کے ارادہ و اختیار کے بغیر کسی درجہ میں قواعدِ موسیقیہ کے ساتھ منطبق ہی کیوں نہ ہو جائے (۹) لیکن اگر رونے کی آواز اللہ تعالیٰ کے خوف یا اس کے عذاب کے تصور سے ہو تو اس صورت میں یہ کیفیت مذموم نہیں بلکہ محمود اور مستحسن ہے ۱۲ (۱۰) احقر عرض کرتا ہے کہ جب واقعہ یہ ہے کہ کوئی آواز

قواعد موسیقیہ کا خیال نہ کرے کہ موافق ہے یا مخالف[12] - اور صحت حروف اور معانی کا خیال کرے - اور معنی اگر نہ جانتا ہو - تو اتنا ہی خیال کافی ہے کہ مالک الملک عزّوجل کے کلام کو پڑھ رہا ہوں - اور وہ سن رہا ہے اور پڑھنے کے آداب مشہور ہیں ؛

تمّت[13] بالخیر

الفه عبد الرحمن بن محمد بشیر خان عفا اللہ عنہ وعن والدیہ

---

انعام سے خالی نہیں ہوتی - خصوصاً جب کوئی چیز ذوق و شوق کی کیفیت میں پڑھی جائے تو ایسی حالت میں اس کی آواز میں نغمہ کا پایا جانا اور بھی ناگزیر ہوتا ہے - اور قرآن مجید کو ذوق و شوق کے ساتھ پڑھنے کی ممانعت آئی نہیں - تو پھر بعض حضرات کا لہجہ کو ناجائز کہنا، اور دوسروں کو اس سے روکنا، اس کے لئے ان کے پاس کوئی وجہ جواز موجود نہیں - اور حق یہ ہے کہ جس طرح تجوید تلاوتِ قرآن کا حسن اور اس کی زینت ہے - اسی طرح لہجہ تجوید کی زینت اور اس کا حسن ہے اگر ایک شخص تلاوت میں قواعد تجوید کی پابندی تو کرتا ہے - لیکن لہجہ سے الگ رہتا ہے تو بلاشبہ اس کی تجوید تلاوت میں وہ حسن پیدا نہیں کر سکتی جو حسن لہجہ کی رعایت کے ساتھ قواعدِ تجوید سے پیدا ہوتا ہے - یہ ایک وجدانی اور ذوقی چیز ہے جس کو لفظوں میں نہیں سمجھایا جا سکتا جس کا جی چاہے دونوں طرح کی تلاوت کا موازنہ کر کے اس بیان کی تصدیق کر لے ۱۲ (11) ممنوع تو اس لئے نہیں کہ خود حدیث میں اس کا حکم آیا ہے اور مفر اس سے اس لئے نہیں ہو سکتا کہ اس سے کوئی آواز خالی نہیں ہوتی - چہ جائیکہ ذوق و شوق کے ساتھ پڑھا جائے - اور اس ساری بحث کا نچوڑ اور بہت ہی عمدہ اور منصفانہ لب لباب وہ ہے - جو آگے مؤلف نے خلاصہ میں بیان فرمایا ہے ۱۲ (12) کیونکہ جب واقعہ یہ ہے کہ کوئی آواز قواعدِ موسیقیہ سے باہر نہیں تو پھر اس کے درپے ہونا، کہ لہجہ میں موسیقی کا اثر نہ آنے پائے - ایک عبث اور بے فائدہ کوشش ہے - قاری کا تو صرف یہی کام ہونا چاہئے کہ قواعدِ تجوید کی پابندی کو اپنا وظیفہ بنائے اور بقدرِ امکان خوش آوازی اور عربی

لہجہ کا اہتمام کرے اور بس ۱۲ (۱۳) اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَوَّلًا وَّاٰخِرًا کہ یہاں پہنچ کر حاشیہ بھی تمام ہوا۔ اے اللہ! اے ارحم الراحمین! اے اکرم الاکرمین!!! جیسا کہ آپ نے اپنے فضل وکرم سے اس حاشیہ کو خاتمہ تک پہنچانے کی توفیق عطا فرمائی ہے۔ اسی طرح اپنی عنایت اور فضل و احسان سے اس کو شائع کرا کر اس کے نفع کو بھی عام اور تام بنا دیجئے۔ وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ۱۲ (۱۴) وَحَشّٰهُ بِهٰذَا التَّحْشِيَةِ الْمُسَمَّاةُ بِالتَّوْضِيْحَاتِ الْمَرْضِيَّةِ اَفْقَرُ الْعِبَادِ اِلَى اللّٰهِ الْمَنَّانِ اَبُو الْاَشْرَفِ الْمَدْعُوُّ بِمُحَمَّدْ شَرِيْفِ بْنِ شَيْخ مَوْلٰى بَخْش غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ وَلِوَالِدَيْهِ وَلِمَشَائِخِهٖ وَلِاَقَارِبِهٖ وَلِاَحِبَّائِهٖ وَلِمَنْ اَعَانَهٗ عَلَيْهِ وَلِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّيْ هٰذَا السَّعْيَ كَمَا تَقَبَّلْتَ مِنَ الْمُؤَلِّفِ وَاجْعَلْنِيْ فِيْ زُمْرَةِ خُدَّامِ الْقُرْاٰنِ وَاحْشُرْنِيْ فِيْهِمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَاَنْتَ الْجَوَّادُ الْكَرِيْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ يَا مَوْلَايَ وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ٥ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا وَنَبِيِّنَا وَشَفِيْعِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَارْحَمْنَا مَعَهُمْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ٥

چہار شنبہ ۹ رجب المرجب ۱۳۸۵ھ مطابق ۳ نومبر ۱۹۶۵ء

# اِستدعا

آخیر میں، میں ناظرین سے پھر استدعا کروں گا کہ وہ محشی پُر تقصیر کے لئے حسن خاتمہ، فلاح دارین اور حصول رضائے مولیٰ کی دعا فرمائیں۔ اُمید ہے کہ ان حواشی سے استفادہ کرنے والے اور مطالعہ کرنیوالے حضرات اپنی دعواتِ صالحہ میں اس نامہ سیاہ کو فراموش نہیں فرمائینگے۔

ع گر قبول افتد زہے عز و شرف

# التکملہ فی الحواشی المکمّلہ

اب آخر میں حضرت مؤلفؒ کے وہ تین حاشیے درج کئے جارہے ہیں جن کا ذکر پیش لفظ میں کیا جا چکا ہے۔ ان میں سے پہلا حاشیہ بسم اللہ کے بارے میں ہے اور یہ عربی میں ہے۔ ہم نے قارئین کی سہولت کی خاطر اس کا اردو ترجمہ بھی شامل کر دیا ہے۔ دوسرا حاشیہ غنّہ اور نون مخفاۃ کے بارے میں ہے۔ اور تیسرا حرف ضاد کے بارے میں ہے۔ ان ہر دو حواشی میں جو عربی عبارتیں آئی ہیں ان کا ترجمہ بھی قوسین میں لکھ دیا ہے۔

## پہلا حاشیہ جو بسم اللہ کے بارے میں ہے۔

عن ابن خزیمۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرأ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فی اوّل الفاتحۃ فی الصلوٰۃ وعدّھا اٰیۃ ایضاً فھی اٰیۃ مستقلۃ منھا فی احدی الحروف السبعۃ المتفق علی تواترھا وعلیہ ثلثۃ من القراء السبعۃ ابن کثیر وعاصم والکسائی فیعتقدونھا اٰیۃ منھا بل من القراٰن اوّل کل سورۃ (من الاتحاف فی القراءاۃ الاربعۃ العشر) وقیل اٰیۃ تامۃ من کل سورۃ وھو قول ابن عباس وابن عمر وسعید ابن جُبَیر والزھری وعطاء وعبد اللہ بن المبارک و

حضرت ابن خزیمہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھا ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو سورۂ فاتحہ کے شروع میں اور اس کو ایک آیت بھی شمار کیا ہے۔ پس آیک مستقل آیت ہے۔ سورہ فاتحہ کی بعض قرائتوں میں جن کے تواتر پر اتفاق ہے! اور قراء سبعہ میں سے تین قاری ابن کثیرؒ عاصمؒ اور کسائی اسی پر ہیں اور تینوں اس کے اَلحَمدُ سے ایک آیت ہونے کا اعتقاد رکھتے ہیں بلکہ قرآن شریف کی ہر سورۃ کے شروع کی ایک آیت مانتے ہیں (الاتحاف) اور کہا گیا ہے کہ ایک آیت تامہ ہے ہر سورۃ سے یہ ابن عباس اور ابن عمر اور سعید ابن جبیر اور زہری اور عطا اور عبد اللہ بن مبارک رضی اللہ عنہم

علیه قراء المکة والکوفة وفقهاؤها وهو القول الجدید للشافعی (من منار الهدی فی الوقف والابتداء) والحاصل ان التارکین اخذوا بالحال الاول والمبسملین اخذوا بالاخیر المعمول ولا یخفی قوة دلیل المبسملین لاسیما مع کتابة البسملة فی اول کل سورة اجماعًا من الصحابة (من شرح الشاطبیة لملا علی قاری ثم المبسملون بعضهم یعدها آیة من کل سورة سوی براءة وهم غیر قالون من کنز المعانی شرح حرز الامانی) قال السخاوی تلمیذ الشاطبی واتفق القراء علیها فی اول الفاتحة کابن کثیر وعاصم والکسائی یعتقدونها آیة منها و من کل سورة والصواب ان کلاً من القولین حق وانها آیة من القرآن فی بعض القراءت وهی قراءة الذین یفصلون بها بین السورتین ولیست آیة فی قراءة من لم یفصل بها (نشر فی قرأت العشر للامام الجزریؒ ۱۲ منه

کا قول ہے۔ اور اسی قول پر قراء مکہ اور کوفہ اور وہاں کے فقہاء ہیں۔ اور امام شافعی کا قول جدید بھی یہی ہے (منار الہدیٰ فی الوقف والابتداء) حاصل یہ ہے کہ بسم اللہ نہ پڑھنے والوں نے عمل کیا ہے شروع زمانہ پر اور پڑھنے والوں نے عمل کیا ہے اخیر زمانہ پر جو معتمد ہے اور بسم اللہ پڑھنے والوں کی دلیل کی قوت مخفی نہیں۔ خاص کر جبکہ بسم اللہ ہر سورت کے شروع میں اجماع صحابہؓ سے لکھی گئی ہے (شرح شاطبیہ ملا علی قاری پھر بسم اللہ پڑھنے والے بعض اس کو ہر سورۃ سے سوائے براۃ کے ایک آیت شمار کرتے ہیں۔ اور وہ بعض علاوہ قالون کے ہیں۔ کنز المعانی شرح حرز الامانی) سخاوی شاگرد امام شاطبیؒ فرماتے ہیں کہ قراء نے اس کے جزء فاتحہ ہونے پر اتفاق کیا ہے مثل ابن کثیر اور عاصم اور کسائی اس کو سورۃ فاتحہ اور ہر سورۃ سے جزء جانتے ہیں۔ اور صواب یہ ہے کہ دونوں قول حق ہیں۔ اور وہ ایک آیت ہے قرآن سے بعض قراءتوں میں اور وہ قرأت ان لوگوں کی ہے جو درمیان دو سورتوں کے بسم اللہ سے فصل کرتے ہیں۔ اور جو لوگ اسکے ساتھ فصل نہیں کرتے ان کی قرأت میں یہ آیت نہیں (نشر حواشی مرضیہ

## دوسرا حاشیہ جو غنہ اور نون مخفاۃ کے بارے میں ہے

غنہ صوت خیشومی کا نام ہے۔ اور یہ سب حرفوں میں ممکن الادا ہے۔ مگر نون، میم میں یہ صفت

لازمہ کے طور سے ہے اور جب یہ دونوں حرف مشدد یا مخفی یا مدغم بالغنہ ہوں۔ تو اس وقت یہ صفت علی وجہ الکمال پائی جاتی ہے۔ اور ان حالتوں میں خیشوم کو ایسا دخل ہے کہ بغیر اس صفت کے ن۔ م بالکل ادا ہی نہ ہوں گے یا نہایت ناقص ادا ہوں گے۔ لہٰذا قراء نے لکھا ہے کہ ن۔ م کا مخرج ان حالتوں میں خیشوم ہے۔ اب کئی اعتراض ہوتے ہیں۔ اول یہ کہ سب صفات لازمہ میں یہ بات پائی جاتی ہے کہ بغیر ان کے حرف ادا نہیں ہوتا۔ تو سب کا مخرج بیان کرنا چاہیئے اور مخرج بدلنا چاہیئے یا دو مخرج لکھنا چاہیئے۔ (جواب) یہ ہے کہ چونکہ صفت غنہ کا مخرج سب مخارج سے علیحدہ ہے۔ اس واسطے بیان کرنے کی حاجت ہوئی بخلاف اور صفات کے کہ انہی مخارج سے تعلق رکھتی ہیں۔ جہاں سے حروف نکلتے ہیں۔ دوسرا شبہ یہ ہوتا ہے کہ (ن) مشدد اور مدغم بالغنہ اور (م) مطلقاً خواہ مشدد ہو یا مخفی ان صورتوں میں اصلی مخارج سے نکلنے میں تبدیل مخرج تو نہیں معلوم ہوتا۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ مخرج اصلی کو بھی دخل ہے اور خیشوم کو بھی تاکہ علی وجہ الکمال ادا ہوں۔ تیسرا شبہ یہ ہے کہ نون مخفی کو بعض قراء زمانہ لکھتے ہیں کہ اس میں لسان کو ذرہ بھر دخل نہیں۔ اور کتب تجوید کی بعض عبارات سے اس کی تائید ہوتی ہے۔ مگر جب غور و خوض کیا جائے اور سب کے اقوال مختلفہ پر نظر کی جائے تو یہ امر واضح ہو جاتا ہے کہ (ن) مخفی میں لسان کو بھی دخل ہے مگر ضعیف۔ اسی وجہ سے کالعدم سمجھا گیا جیسا کہ حروف مدہ میں اعتماد ضعیف سے قطع نظر کر کے خلیل وغیرہ نے ان کا مخرج جوف بیان کیا ہے ایسا ہی نون مخفی کا حال ہے کہ اس کی تعریف یہ کی جاتی ہے۔ حرف خفی یخرج من الخیشوم لاعمل للسان فیہ (ایک خفی حرف ہے جو ناک کے بانسہ سے نکلتا ہے اور اس کی ادائیگی میں زبان کو کچھ کام نہیں کرنا پڑتا) اب لا عمل للسان کو دیکھ کر خیال پیدا ہوتا ہے کہ لسان کو ذرہ بھر دخل نہیں۔ کیونکہ نکرہ منفی عموم کا فائدہ دیتا ہے۔ اگر یہ صحیح مانا جائے تو حرف کا اطلاق صحیح نہیں۔ اس واسطے کہ حرف کی تعریف ملا علی قاری وغیرہ نے لکھی ہے، صوت یعتمد علی مقطع محقق او مقدر (یعنی وہ آواز جو کسی مخرج محقق یا مقدر پر ٹکے) مقطع محقق اجزاء حلق لسان و شفتین کو بیان کیا اور مقطع مقدر جوف کو بیان کیا۔ لہٰذا لاعمل للسان میں عمل خاص کی نفی کی ہے جیسا کہ آگے کی عبارات سے معلوم ہو جائے گا۔ ثانیاً ملا علی قاری کی عبارت سے بھی عمل لسان ثابت ہے۔ وہ لکھتے ہیں: وان النون المخفاۃ مرکبۃ من

مخرج الذات ومن تحقق الصفة فی تحصیل الکمالات (یعنی نون مخفاۃ مرکب ہے ذات حرف اور تحقق الصفت سے کمالات کے حاصل ہونے کے لئے) تحقق الصفتہ کے معنی وجود غنہ اور اس کا مخرج خیشوم ہے۔ فثبت ما قلنا۔ ثالثاً امام جزری النشر فی القرأت العشر میں لکھتے ہیں۔

المخرج السابع عشر الخیشوم وھو الغنّۃ وھی لکون فی النون والمیم الساکنین حالۃ الاخفاء وما فی حکمۃ من الادغام بالغنّۃ فان مخرج ھذین الحرفین یتحول فی ھذہ الحالۃ عن مخرجھا الاصلی علی القول الصحیح کما یتحوّل مخرج حروف المد من مخرجھا الی الجوف علی الصواب (یعنی سترھواں مخرج خیشوم ہے اور وہ غنّہ کا مخرج ہے جو کہ نون ساکن میں اخفاء یا ادغام بالغنّہ کی حالت میں ہوتا ہے۔ اس لئے کہ ان دونوں حرفوں کا مخرج اس حالت میں قولِ صحیح کی بناء پر اپنے اصلی مخرج سے پلٹ جاتا ہے۔ جیساکہ حروف مدہ کا مخرج صحیح قول کی بناء پر ان کے مخرج سے جوف کی طرف پلٹ جاتا ہے۔

پھر آگے احکام النون الساکنہ والتنوین کی تنبیہات میں لکھتے ہیں۔

الاوّل مخرج النون والتنوین مع حروف اخفاء الخمسۃ عشر من الخیشوم فقط ولاحظّ لھما مغھنّ فی الفم لانّہ لا عمل للسان فیھما کعملہ فیھما مع ما یظھر ان او یدغمان بغنّۃ (پہلی تنبیہ نون اور تنوین کے پندرہ حروف اخفاء کے ساتھ ادا ہونے کی حالت میں ان کا مخرج صرف خیشوم ہے اور ان حرفوں کے ساتھ ادا ہونے کی حالت میں یعنی بحالتِ اخفاء ان دونوں کی ادائیگی کیلئے زبان کو منہ میں کوئی کام نہیں کرنا پڑتا۔ اس لئے کہ اس حالت میں ان دونوں کی ادائیگی میں زبان کو اس قسم کا دخل نہیں ہوتا جس قسم کا دخل ان کے حروفِ اظہار اور حروف ادغام بالغنہ کے ساتھ ادا ہونے کی حالت میں ہوتا ہے۔)

اس سے معلوم ہوا کہ نفی قید کی ہے مطلق عمل کی نہیں یعنی اظہار اور ادغام بالغنہ میں جو عمل ہے یہ نون مخفی میں نہیں۔ اب اگر تحوّل کے معنی انتقال اور تبدّل کے مراد ہوں تو لاعمل کعملہ مع ما یدغمان بغنّۃ اس کے معارض ہوگا۔ لہٰذا مراد تحول سے توجہ

میلان ہے۔اس طرح پر کہ محول عنہ و محول الیہ دونوں کو دخل ہے۔ مگر نون خفیفہ میں لسان کو بہت کم دخل ہے۔ بخلاف نون مشدد و مدغم بالغنہ و میم مشدد و مخفاۃ کے کہ ان میں لسان و شفت کو زیادہ دخل و عمل ہے۔ایک بات اور یہاں سے ظاہر ہوتی ہے کہ نون مخفی میں لسان کو ایسا عمل بھی نہ ہو جیساکہ نون میم مشدد میں ہوتا ہے اور نہ مابعد کے حرف کے مخرج پر اعتماد ہو۔جیساکہ (و، یا م، ن) میں بحالتِ ادغام بالغنہ اعتماد ہوتا ہے۔کیونکہ ان حرفوں میں ادغام بالغنہ کی صورت یہ ہے کہ نون کو مابعد کے حرف سے بدل کر اول حرف کو اس کے مخرج سے مع صوت خیشومی کے ادا کریں اسی وجہ سے اس نون کو جو (یا، و، م، ن) میں مدغم بالغنہ ہوتا ہے اس کو حرف کے ساتھ کسی نے تعبیر نہیں کیا۔کیونکہ یہاں ذات نونؔ بالکل منعدم ہو گئی ہے اور نہ اصلی مخرج سے کچھ تعلق رہا ہے صرف غنہ باقی ہے جس کا محل خیشوم ہے بخلاف نون مخفی کے کہ اس کی تعریف یہ کی جاتی ہے حرف خفی یخرج من الخیشوم ولا عمل للسان فیہ ولا شائبۃ حرف آخر فیہ اب امام جزری کے قول سے بھی ثابت ہو گیا کہ نون مخفی میں لسان کو بھی کچھ دخل ہے۔نہایت القول المفید میں نشر سے زیادہ صاف مطلب نکلتا ہے۔پہلے لکھا ہے کہ خیشوم مخرج ہے نون، میم غیر مظہرہ کا۔پھر لکھتے ہیں کہ لایقال لا بدّ من عمل اللسان فی النون والشفتین فی المیم مطلقاً حتّٰی فی حالۃ الاخفاء والادغام بغنۃ وکذا للخیشوم عمل حتّٰی فی حالۃ الاظہار والتحریک فلم ھذا التخصیصّ لانھم نظروا للاغلب فحکموا لہ بانہ المخرج فلما کان الاغلب فی حالۃ اخفائھما وادغامھما بغنّۃ عمل الخیشوم جعلوہ مخرجھما حینئذ وان عمل اللسان والشفتین ایضاً ولما کان الاغلب فی حالۃ التحرک والاظہار عمل اللسان والشفتین جعل ھما المخرج وان عمل الخیشوم حینئذ ایضاً...الخ (خلاصہ ترجمہ یہ ہے کہ اہل ادا نے نون اور میم متحرک اور مظہرہ کا مخرج لسان اور شفت کو اور نونِ مخفاۃ اور مدغمہ بالغنہ کا مخرج خیشوم کو جو قرار دیا ہے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے اس بارے میں عملِ غالب کو مدنظر رکھا ہے۔یعنی نون و میم متحرک اور مظہرہ میں گو خیشوم کو بھی دخل ہوتا ہے۔مگر ان حالتوں میں چونکہ لسان و شفت کو زیادہ دخل ہوتا ہے۔اس لئے ان کا مخرج لسان و شفتین کو قرار دیا اور اخفاء ادغام بالغنہ کی حالت میں گو لسان و شفت کو بھی دخل ہوتا ہے مگر چونکہ ان حالتوں میں خیشوم

کو زیادہ دخل ہوتا ہے۔ اس لئے ان حالتوں میں ان کا مخرج خیشوم کو قرار دیا انتہیٰ فافہم وتال
رابعاً غنہ اور اخفاء سے غرض تحسین لفظ اور جو ثقل ترکیب حروف سے پیدا ہو اس کی تخفیف مقصود
ہوتی ہے اور ایسے اخفاء سے کہ جس میں لسان کو ذرہ بھر تعلق نہ ہو محال نہیں تو متعذر ضرور ہے
اور صوت بھی کریہہ ہو جاتی ہے اور اگر کچھ بنا کر تکلف سے ادا کیا بھی جائے کہ نون مخفاۃ کے
ادا کرتے وقت زبان حنک سے قریب متصل ہو گی مگر اتصال نہایت خفیف ہو گا۔

## حرفِ ضاد کے بارے میں خود مؤلف رحؒ کے قلم سے ایک مقالہ

(فائدہ) حرف ضاد ضعیف کو ابن الحاجب نے جو کہ امام شاطبیؒ کے شاگرد ہیں۔ شافیہ
میں حروف مستہجنہ سے لکھا ہے۔ اور امام رضی اس کی شرح میں لکھتے ہیں۔

قال السیرافی انھا فی لغۃ قوم لیس فی لغتھم ضاد فاذا احتاجوا الی
التکلم بھا فی العربیۃ اعتاصت علیھم فربما اخرجوھا ظاء
لاخراجھم ایاھا من طرف اللسان واطراف الثنایا وربما تکلفوا
اخراجھا من مخرج الضاد فلم یتأت لھم فخرجت بین الضاد والظاء

(یعنی کہا سیرافی نے ضاد مستہجنہ ان لوگوں کی لغت ہے۔ جن کی زبان میں ضاد نہیں۔ پس
جب انہیں اس کے عربی میں تلفظ کرنے کی ضرورت پیش آتی ہے تو انہیں اس کا تلفظ دشوار
معلوم ہوتا ہے۔ پھر کبھی تو وہ اس کو خالص ظاء ادا کرتے ہیں۔ بوجہ اس کے نکالنے کے زبان
کی نوک اور ثنایا علیا کے کناروں سے۔ اور کبھی اس کو مخرج اصلی سے بہ تکلف ادا کرنے
کی کوشش کرتے ہیں۔ لیکن ان سے بن نہیں پڑتا۔ اس لئے وہ ضادِ صحیح اور خالص ظاء
کے مخرجوں کے درمیان یعنی رباعی، انیاب اور ضواحک سے ادا ہو جاتا ہے۔ انتہیٰ)
شافیہ اور اس کی شرح سے بعض متاخرین نیز روافض کی تردید ہو گئی جو کہ قائل ہیں
کہ ظاء و ضاد میں اشتراک صفات ذاتیہ کی وجہ سے حرف ضاد مثل ظاء کے مسموع ہوتا
ہے۔ بلکہ ان میں فرق کرنا نہایت دشوار ہے۔ لہٰذا اگر ضاد کی جگہ ظاء پڑھی جائے تو کچھ
حرج نہیں حالانکہ اشتراک کو تشابہ لازم نہیں اس واسطے کہ جیم و دال بھی جمیع صفات
میں مشترک ہیں۔ مگر تخالف مخرج کی وجہ سے دونوں کی صوت میں بالکل تباین ہے اصلاً

تشابہ نہیں اور ضاد وظاء میں تخالف مخرج موجود ہے مگر چونکہ مخرج ضاد کا اکثر حافہ لسان مع اضراس اور مخرج ظاء کا طرف لسان مع طرف ثنایا علیا ہے۔ اور پھر ان دونوں حرفوں میں استعلاء اطباق ہے اسوجہ سے ان میں تقارب ہو گیا۔ پھر صفت رخاوت کی وجہ سے ان میں تشابہ صوتی پیدا ہو گیا۔ یہ وجہ ہے تشابہ کی بخلاف جیم و دال کے کہ ان میں یہ وجوہ نہیں۔ اب تشابہ ضاد و ظاء میں ثابت ہو گیا۔ مگر ایسا تشابہ کہ حرف ضاد قریب حرف ظاء کے مسموع ہو۔ اس طرح کا تشابہ ممنوع ہے۔ اسی کو ابن حاجب اور رضی نے مستھجن لکھا ہے۔ کیونکہ باعث تشابہ صفت رخوت ہے۔ اور یہ صفت ضاد میں بہ نسبت ظاء کے ضعیف ہو گئی ہے۔ اس واسطے کہ ضاد میں صفت اطباق کی بہ نسبت ظاء کے قوی ہے اور لامحالہ جتنی صفت اطباق قوی ہو گی اتنی ہی صفت رخاوت میں ضعف پیدا ہو گا۔ کیونکہ اطباق محکم منافی رخاوت ہے۔ دوسری وجہ ضعف رخاوت یہ ہے کہ ضاد کا مخرج مجری صوت وہوا سے ایک کنارے واقع ہوا ہے۔ بخلاف مخرج ظاء کے کہ وہ محاذات میں واقع ہے۔ اسی وجہ سے ظاء میں رخاوت قوی ہے اور جب رخاوت قوی ہوئی تو لامحالہ اطباق ضعیف ہو گا۔ ماحصل یہ کہ جب ضاد کو اپنے مخرج سے مع جمیع صفات ادا کیا جائے گا۔ تو اس وقت اس کی صوت اہل عرب کے ضاد کی صوت سے جو آج کل مروّج ہے مشابہ ہو گی۔ اور ظاء کے ساتھ بھی تشابہ ہو گا۔ مگر کم درجہ میں اس واسطے کہ ضاد میں اطباق و تفخیم بہ نسبت ظاء کے زیادہ ہے۔ کیونکہ رخاوت ظاء کی بہ نسبت ضاد کے قوی ہے۔ اور رخاوت و اطباق میں تقابل ہے ایک قوی ہو گی دوسری ضعیف ہو گی۔ اب اگر ضاد میں صفت رخاوت زیادہ ہو جائے گی تو اشبہ بظاء ہو جائے گا۔ اور اسی کو صاحب شافیہ اور رضی نے مستھجن لکھا ہے۔ اور اگر اطباق قوی ادا کیا جائے گا مع رخاوت کے تو اشبہ بضاد مروج بین العرب ادا ہو گا۔ اور کسی قدر ظاء کے ساتھ بھی مشابہ ہو گا۔ بعض کتب تفسیر و تجوید میں جو ضاد و ظاء کو متشابہ الصوت لکھا ہے اس سے یہی مراد ہے نہ یہ کہ ظاء مسموع ہو۔ اور اب تعارض بھی نہیں رہا۔

اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ بعض قراء عجم اہل عرب کو کہتے ہیں کہ ظاء کی جگہ دال مفخم پڑھتے ہیں۔

جواب یہ ہے کہ دال مفخم کوئی حرف ہی نہیں۔ اس واسطے کہ دال کی صفت ذاتی استفال

انفتاح اور مخرج طرف لسان اور جڑ ثنایا علیا ہے اور اہلِ عرب ضاد کو اپنے مخرج مع استعلاء اطباق کے عموماً ادا کرتے ہیں اور ایک حرف دوسرے مخرج مباین سے ادا ہی نہیں ہوتا۔ اور جب صفات ذاتیہ بھی بدل گئیں۔ تو دال اسے نہیں کہہ سکتے۔ اصل میں وہ ضاد ہے۔ مگر صفتِ رخاوت جو قلت اور ضعف کے ساتھ اس میں پائی جاتی تھی وہ اکثر عرب سے شاید ادا نہ ہوتی ہو۔ غایۃ مافی الباب یہ لحن خفی ہوگا۔ اور ظاء خالص پڑھنا اور دال خالص یا دال کو اپنے مخرج سے پُر کر کے پڑھنا یہ لحن جلی ہے۔ کیونکہ پہلی صورت میں صرف ایک صفت جو کہ نہایت کمزور درجہ میں تھی۔ اس کا ابدال یا انعدام ہوا ہے۔ باقی صورتوں میں ابدال حرف بہ حرف آخر لازم آتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔



